# گلدستۂ درود شریف

# و

# پیاری دعائیں



ترتیب

ڈاکٹر طارق محمود بٹ



﴾شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے﴿

فہرست - روزِ جمعہ کے درود شریف ایک عنوان کے تحت ۔

# گلدستۂ درود شریف

و

# پیاری دعائیں

ترتیب

ڈاکٹر طارق محمود بٹ

نام کتاب ........... گلدستۂ درود شریف و پیاری دعائیں

مصنف ........... ڈاکٹر طارق محمود بٹ (چونا منڈی، لاہور)

ایڈیشن ........... 2011

قیمت ........... ہمارے لئے رحمت، برکت، عافیت
کی دعا کر دیں۔

﴿استدعا﴾

پروردگار عالم کے فضل، کرم اور مہربانی سے انسانی طاقت اور بساط کے مطابق کمپوزنگ، طباعت، تصحیح اور جلد سازی میں پوری پوری احتیاط کی گئی ہے۔

بشری تقاضے سے اگر کوئی غلطی نظر آئے یا صفحات درست نہ ہوں تو ازراہِ کرم مطلع فرماویں۔

ان شاء اللہ اگلے ایڈیشن میں ازالہ کیا جائے گا۔ نشاندہی کے لئے ہم آپ کے بے حد مشکور ہوں گے۔

(مصنف و ناشر)

## تو غنی از ہر دو عالم من فقیر

اے مولائے کریم تو دونوں عالموں سے مستغنی، بے پرواہ اور غنی ہے اور میں ایک لاچار عاجز انسان اور فقیر بے نوا ہوں۔

## روز محشر عذر ہائے من پذیر

میری عاجزانہ درخواست ہے کہ روز قیامت میری تقصیروں کا عذر سننا، انہیں پذیرائی بخشنا اور اپنے عفو و کرم اور رحم سے نوازنا۔

## گر تو می بینی حسابم ناگزیر

رب العزت اگر تو فیصلہ کرے کہ روز قیامت میرا احساب و کتاب لینا ناگزیر اور ضروری ہے اور ٹل نہیں سکتا۔

## از نگاہ مصطفٰی ﷺ پنہاں بگیر

تو میری عاجزانہ درخواست ہے کہ میرا احساب و کتاب جناب سرور کائنات ﷺ کے سامنے نہ لینا ان کی پاک نگاہوں سے اوجھل میرا محاسبہ کرنا میں پُر تقصیر اور شرمندہ اُمتی آنحضور ﷺ کا سامنا نہیں کر سکوں گا۔

(علامہ اقبالؒ)

یا صاحبَ الجمالِ و یا سیّدَ البشر

مِن وَّجہکَ المُنیر لقد نوّرُ القمر

لا یُمکِنُ الثّناءُ کما کانَ حقّہٗ

بَعد از خُدا بزرگ تُوئی قِصّہ مختصر

اے جمال والے اور اے انسانوں کے سردار

تیرے پُرنور چہرے سے چاند نور حاصل کرتا ہے

تیری تعریف ممکن ہی نہیں جیسے تیری تعریف ہونی چاہئے

مختصر بات یہ ہے کہ تو خدا کے بعد بزرگ ترین ہے

(شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ)

وہ دانائے سُبل ختم الرُسل مولائے کُل جس نے

غبارِ راہ کو بخشا فروغِ وادیٔ سینا

نگاہِ عشق و مستی میں وہی اوّل وہی آخر

وہی قُرآں وہی فُرقاں وہی یٰسیں وہی طٰہٰ

وہ ذہین ترین ہستی جس پر رسالت کا خاتمہ ہے اور وہ کُل کائنات کا مولیٰ ہے

اور جس رستے وہ گزر گیا اس کی اڑتی ہوئی خاک کو کوہِ طُور سے بڑھ کر عظمت بخش دی

عشق و مستی کی نگاہ میں اوّل کائنات اور آخر کائنات محمد رسول اللہ ﷺ ہیں

آپ ﷺ کی ذات ہی قرآں، فرقاں، یٰسین اور طٰہٰ ہے

(علامہ اقبالؒ)



وَ اَحسَنُ مِنكَ لَمْ تَرَقَطُّ عَینِی

میری آنکھوں نے کبھی آپؐ سے زیادہ حسین نہیں دیکھا

وَ اَجمَلُ مِنكَ لَمْ تَلِدِ النِّسَآءُ

عورتوں نے آپؐ سے زیادہ کوئی صاحب جمال نہیں جنا

خُلِقتَ مُبَرَّاً مِنْ کُلِّ عَیبٍ

آپؐ کو ہر عیب سے پاک پیدا کیا گیا ہے

کَاَنَّكَ قَدْ خُلِقتَ کَمَا تَشَآءُ

جیسے آپؐ اپنی مرضی کے مطابق پیدا کیے گئے ہوں

شاعرِ رسولؐ: سیدنا حسان ابنِ ثابتؓ

یَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا

عَلٰی حَبِیبِكَ خَیرِ الخَلقِ کُلِّهِمِ

---

بَلَغَ العُلٰے بِکَمَالِهٖ

کَشَفَ الدُّجٰے بِجَمَالِهٖ

حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِهٖ

صَلُّوْا عَلَیهِ وَآلِهٖ

آپ ﷺ اپنے کمال کے سبب بلندی پر پہنچے

آپ ﷺ اپنے جمال سے اندھیروں کو دُور کردیا

آپ ﷺ کے تمام تر خصائل نہایت حسین ہیں

آپ ﷺ اور آپ کی آل پر دُرود و صلوٰت ہو

اس کتاب میں درود شریف کے جو فضائل اور قرآنی دعائیں درج کی گئی ہیں۔ ان کی برکات اور اثرات سے کوئی ایک مومن انکار نہیں کر سکتا اگر انہیں زندگی کا معمول بنایا جائے تو انشاء اللہ ضرور فائدہ ہوگا لازمی شرط یہ ہے کہ بندہ اللہ کے باغیوں میں شامل نہ ہو۔ انسان خطا کا پتلا ہے اس سے کسی گناہ کا ارتکاب ناممکن نہیں۔ لیکن جان بوجھ کر کوئی گناہ کرنا اور گناہوں پر دلیر ہو جانا انسان کو ایمان سے خارج کر دیتا ہے۔ اگر کوئی خطا ہو جائے تو فوراً توبہ کرنی چاہیے۔ یعنی اس غلطی سے بچنے کا پختہ عہد کرے اور بہت عاجزی کے ساتھ اللہ سے مغفرت طلب کرے۔

اس گذارش کے ساتھ کہ آپ کو کوئی غلطی نظر آئے تو ہمیں مطلع کریں اور اس کتاب کی مزید بہتری کیلئے اپنی قیمتی تجاویز ہمیں ارسال کریں۔ اس کتاب کی تیاری میں عزیز کاشف مختار اور عزیزم کامران خالد نے جس تندہی سے کام کیا ہے اللہ جلّ شانہ' ان کو اجرِ عظیم عطا فرمائے۔

اس کتاب کا مطالعہ فرمانے والوں سے التماس ہے کہ از راہ کرم فاتحہ پڑھ کر اس کا ثواب ہمارے بزرگوں، مرحومین کو بخش دیں، ہمارے اور ہمارے بچوں کیلئے دُعا ضرور فرمائیں۔

**ڈاکٹر طارق محمود بٹ**
محمد آرکیڈ۔ چونا منڈی لاہور

رجب ۱۴۳۲ھ
جون 2011ء



# حضرت آدمؑ

- ☆ حضرت نوحؑ ۔ اردن۔
- ☆ حضرت ھودؑ ۔ .................... یمن
- ☆ حضرت صالحؑ ۔ .................... لبنان
- ☆ حضرت لوطؑ ۔ .................... عراق
- ☆ حضرت ابراہیمؑ۔ .................... اسرائیل
- ☆ حضرت اسحاقؑ ۔ .................... فلسطین
- ☆ حضرت یعقوبؑ ۔ .................... فلسطین
- ☆ حضرت یوسفؑ۔ .................... فلسطین
- ☆ حضرت ایوبؑ۔ .................... عمان
- ☆ حضرت شعیبؑ۔ .................... اردن
- ☆ حضرت موسیٰؑ ۔ .................... اسرائیل
- ☆ حضرت ہارونؑ ۔ .................... اردن
- ☆ حضرت داؤدؑ ۔ .................... اسرائیل
- ☆ حضرت سلیمانؑ۔ .................... اسرائیل
- ☆ حضرت یونسؑ۔ .................... لبنان
- ☆ حضرت زکریاؑ ۔ .................... شام
- ☆ حضرت یحییٰؑ ۔ .................... شام
- ☆ حضرت اسماعیلؑ ۔ .................... سعودی عرب

☆ والد کا نام ........ حضرت عبداللہؓ

☆ دادا کا نام ........ عبدالمطلبؓ

☆ دادی کا نام........ فاطمہ بنت امر

☆ نانا کا نام ........ وہاب

☆ والدہ کا نام........ حضرت آمنہؓ

☆ نانی کا نام ........ برہ

☆ آپ ﷺ کی ازواجِ مطہرات (11)

**شہزادے:(3)**

☆ (1) حضرت قاسمؓ ........ (والدہ خدیجۃ الکبریٰؓ)

☆ (2) حضرت عبداللہؓ ........ (والدہ خدیجۃ الکبریٰؓ)

☆ (3) حضرت ابراہیمؓ........ (والدہ ماریہ قبطیہؓ)

**شہزادیاں:(4)**

☆ (1) سیّدہ زینبؓ

☆ (2) سیّدہ حضرت رقیہؓ

☆ (3) سیّدہ حضرت ام کلثومؓ

☆ (4) سیدۃ النساء العلمین حضرت فاطمہ الزہراؓ



☆ چاچا: ........................ (14)

☆ پھوپھیاں........................ (6)

☆ دودھ شریک بھائی........................ (6)

☆ دودھ شریک بہنیں........................ (3)

☆ داماد ........................ (3)

☆ نواسے........................ (5)

☆ نواسیاں........................ (3)

☆ مؤذن........................ (4)

☆ پہرے دار ........................ (9)

☆ غلام ........................ (40)

# اقوال

افضل درود میں علما کا اختلاف ہے اور یہ معلوم نہیں کہ یہ اختلاف اس وجہ سے ہے کہ جس درود کو افضل کہتے ہیں اس کی شان میں حدیث ہے یا اس وجہ سے کہ وہ درود کیفیت، فضیلت اور کمیت فضیلت میں شامل ہے۔ جن رسالوں میں فضیلت کا بیان ہے ان میں قول لکھے ہیں:۔

## پہلا قول:

افضل درود شریف تشہد والا درود ہے۔ یعنی درود ابراہیمی۔

## دوسرا قول:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ وَ کُلَّمَا سَہٰی عَنْہُ الْغَافِلُوْنَ۝

## تیسرا قول:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا ھُوَ اَھْلُہٗ وَمُسْتَحِقُّہٗ۝

## چوتھا قول:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی کُلِّ نَبِیٍّ وَّ مَلَکٍ وَّ وَلِیٍّ عَدَدَ کَلِمَاتِ رَبِّنَا التَّامَّاتِ الْمُبَارَکَاتِ ۝

## پانچواں قول:

اَفْضَلَ صَلَوَاتِکَ عَدَدَ مَعْلُوْمَاتِکَ ۝

## چھٹا قول:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَآ اَنْتَ اَھْلُہٗ ۝

ساتواں قول:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ نَبِیِّكَ وَ رَسُوْلِكَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰٓی اَزْوَاجِهٖ وَذُرِّیّٰتِهٖ عَدَدَ خَلْقِكَ وَ رِضَاءَ نَفْسِكَ وَ زِنَةَ عَرْشِكَ وَ مِدَادَ كَلِمَاتِكَ۝

آٹھواں قول:

اَللّٰھُمَّ یَا رَبَّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَجْزِ مُحَمَّدًا مَّا هُوَ اَهْلُهٗ۝

## آثارِ موقوفہ

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلَوٰتِكَ وَرَحْمَتَكَ وَبَرَكَاتِكَ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَاِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ وَخَاتَمِ النَّبِیّٖنَ مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ رَسُوْلِكَ وَ اِمَامِ الْخَیْرِ وَ قَائِدِ الْخَیْرِ وَرَسُوْلِ الرَّحْمَةِ اَللّٰھُمَّ ابْعَثْهُ مَحْمُوْدًا یَّغْبِطُهٗ بِهِ الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ۝

ترجمہ: اے اللہ نازل کر درود اپنا اور رحمت اپنی اور برکتیں اپنی رسولوں کے سردار اور پرہیزگاروں کے امام اور نبیوں کے ختم کرنے والے حضرت محمد ﷺ پر جو آپ کے بندہ اور آپ کے رسول ہیں اور بھلائی کے امام اور خیر کے قائد ہیں اور رسول رحمت ہیں اے اللہ مبعوث فرما ان کو مقام محمود پر کہ رشک کریں اس پر پہلے اور پچھلے۔

حضرت امام شعرانیؒ نے کہا ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ فرمایا کرتے تھے کہ جب تم رسول کریم ﷺ پر درود شریف پڑھو تو اچھی طرح پڑھو ہوسکتا ہے کہ وہ آقائے دوعالم مختار کل ﷺ کے سامنے پیش ہو اور یہ درود شریف بیان کیا اور سیّد مصطفیٰ البکریؒ نے حضرت امام غزالیؒ کے قصیدہ فرجہ کی شرح میں اسے حضرت نبی کریم ﷺ کی طرف منسوب کیا ہے۔



اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَوْلَادِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّیّٰتِهٖ وَاَهْلِ بَیْتِهٖ وَاَصْهَارِهٖ وَاَنْصَارِهٖ وَاَشْیَاعِهٖ وَ مُحِبِّیْهِ وَ اُمَّتِهٖ وَ عَلَیْنَا مَعَهُمْ اَجْمَعِیْنَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۝

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج حضرت محمد ﷺ پر اور ان کی آل اور ان کے اصحاب اور ان کی اولاد اور ان کی ازواج اور ان کی ذریت اور ان کے اہل بیت اور ان کے سسرال والوں اور ان کے مدد دینے والوں اور ان کی پیروی کرنے والوں اور ان سے محبت کرنے والوں اور ان کی امت پر اور ان سب کے ساتھ ہم پر، اے سب مہربانوں سے زیادہ مہربان۔

یہ درود شریف شفا میں حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے بیان کیا گیا ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ جو شخص یہ چاہتا ہے کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے حوض سے لبالب پیالہ پئے اسے چاہیے کہ مذکورہ بالا درود شریف پڑھے۔

## صیغۂ قرآنی

۱۔ سَلٰمٌ عَلٰی عِبَادِهِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی (پارہ ۱۹ سورۃ نمل۔ رکوع ۱۴)

ترجمہ: اللہ کی سلامتی ہو اس کے ان بندوں پر جن کو اس نے چن لیا۔ (یعنی انبیاء علیہ السلام پر)

۲۔ سَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ (پارہ ۲۳۔ سورۃ الصّٰفّٰت کے ختم پر)

ترجمہ: سلامتی ہو رسولوں پر۔

# چہل حدیث مشتمل بر صلوٰۃ وسلام

## صیغ صلوٰۃ......صلوٰۃ کے الفاظ

۱۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ اَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ ۝ (طبرانی)

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر اور آپ ﷺ کو اپنے پاس مقرب مقام پر جگہ دے۔

۲۔ اَللّٰھُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ الْقَآئِمَةِ وَالصَّلٰوةِ النَّافِعَةِ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّارْضَ عَنِّیْ رِضًا لَّا تَسْخَطُ بَعْدَهٗ اَبَدًا ۝ (مسند احمد)

ترجمہ: اے اللہ جو کہ رب ہے اس قائم ہونے والی دعوت کا اور (رب ہے) نفع مند نماز کا صلوٰۃ درود بھیج حضرت محمد ﷺ پر اور راضی ہو جا مجھ سے ایسی رضا کہ جس کے بعد کبھی ناراضگی نہ ہو۔

۳۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ رَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ ۝ (ابن حبان)

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج تو اپنے بندے محمد ﷺ اور اپنے رسول پر اور درود بھیج دے تو مومن بندوں اور مومن عورتوں پر، مسلمان بندوں اور مسلمان عورتوں پر۔

۴۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّارْحَمْ مُحَمَّدًا وَّ اٰلَ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ وَبَارَكْتَ وَ رَحِمْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝ (بیہقی)

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج تو حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر اور رحم نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد



پر جیسا کہ تو نے درود بھیجا اور برکت و رحمت نازل فرمائی حضرت ابراہیم علیہ السلام اور اس کی اولاد پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔

۵۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝ (بخاری شریف)

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ درود بھیجا تو نے آل حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔ اے اللہ تو برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ تو نے برکت نازل فرمائی حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔

۶۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ وَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝ (مسلم شریف)

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ درود بھیجا تو نے آل ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔

۷۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ وَّ اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝ (ابن ماجہ)

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ درود بھیجا تو نے آل ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے اور برکت نازل فرما

حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔

۸۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ وَ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (نسائی)

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ درود نازل فرمایا تو نے آل ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔

۹۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَبَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (ابوداؤد)

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ درود نازل فرمایا تو نے آل ابراہیم علیہ السلام پر اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر، جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔

۱۰۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (ابوداؤد)

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ درود نازل فرمایا تو نے آل حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا



ہے۔اے اللہ تو برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ تو نے برکت نازل فرمائی حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔

۱۱۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَبَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ فِی الْعٰلَمِیْنَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (مسلم شریف)

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ تو نے درود نازل فرمایا حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد پر، جہانوں میں، بے شک تو تعریف کے لائق اور بزرگی والا ہے۔

۱۲۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِہٖ وَذُرِّیَّتِہٖ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَبَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اَزْوَاجِہٖ وَ ذُرِّیَّتِہٖ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (ابوداؤد شریف)

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی بیویوں اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ درود نازل فرمایا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی آل پر اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی بیویوں اور آپ ﷺ کی اولاد پر جیسا کہ تو نے برکت نازل فرمائی حضرت ابراہیم علیہ السلام کی آل پر بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

۱۳۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اَزْوَاجِہٖ وَذُرِّیَّتِہٖ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَبَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ اَزْوَاجِہٖ وَ ذُرِّیَّاتِہٖ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (مسلم شریف)

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی ازواج اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ درود نازل فرمایا تو نے حضرت ابراہیمؑ پر اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ پر اور

آپ ﷺ کی ازواج اور اولاد پر، جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیمؑ پر بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

۱۴۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَتَرَحَّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا تَرَحَّمْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (طبری)

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر، جیسا کہ تو نے درود نازل فرمایا حضرت ابراہیمؑ اور آپ علیہ السلام کی آل پر اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ تو نے برکت نازل فرمائی حضرت ابراہیمؑ پر اور رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ پر اور آپ ﷺ کی اولاد پر، جیسا کہ رحمت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیمؑ اور ان کی اولاد پر، بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

۱۵۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔ اَللّٰھُمَّ تَرَحَّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا تَرَحَّمْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ تَحَنَّنْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا تَحَنَّنْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ سَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا سَلَّمْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (سعایہ)

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر، جیسا کہ تو نے درود نازل فرمایا حضرت ابراہیمؑ اور آپ علیہ السلام کی آل پر، بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی



والا ہے۔ اے اللہ تو برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ تو نے برکت نازل فرمائی حضرت ابراہیمؑ پر اور آپ علیہ السلام کی آل پر، بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔ اے اللہ رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ تو نے رحمت نازل فرمائی حضرت ابراہیمؑ پر اور آپ علیہ السلام کی آل پر، بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

اے اللہ محبت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ تو نے محبت نازل فرمائی حضرت ابراہیمؑ پر اور آپ علیہ السلام کی آل پر، بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔ اے اللہ سلامتی نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ تو نے سلامتی نازل فرمائی حضرت ابراہیمؑ پر اور آپ علیہ السلام کی آل پر، بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے

۱۶۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَّ سَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّارْحَمْ مُّحَمَّدًا وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ وَ بَارَکْتَ وَ تَرَحَّمْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ فِی الْعٰلَمِیْنَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (سعایہ)

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر، اے اللہ برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر، اے اللہ رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر، جیسا کہ درود، برکت اور رحمت نازل فرمائی حضرت ابراہیم علیہ السلام اور آپ علیہ السلام کی آل پر، جہانوں میں بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

۱۷۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَ رَسُوْلِکَ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (نسائی۔ابن ماجہ)

ترجمہ: اے اللہ درود نازل فرما اپنے بندے اور رسول حضرت محمد ﷺ پر، جیسا کہ درود نازل فرمایا تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی

آل پر جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

۱۸۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ (نسائی)

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج تو حضرت محمد ﷺ پر جو کہ اُمّی نبی ہیں آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ درود نازل فرمایا تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

۱۹۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَ رَسُوْلِکَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تَکُوْنُ لَکَ رِضًی وَّ لَہٗ جَزَآءً وَّ لِحَقِّہٖ اَدَآءً وَّ اَعْطِہِ الْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَالْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِیْ وَ عَدْتَّہٗ وَاجْزِہٖ عَنَّا مَا ھُوَ اَھْلُہٗ وَاجْزِہٖ اَفْضَلَ مَا جَازَیْتَ نَبِیًّا عَنْ قَوْمِہٖ وَرَسُوْلًا عَنْ اُمَّتِہٖ وَصَلِّ عَلٰی جَمِیْعِ اِخْوَانِہٖ مِنَ النَّبِیّٖنَ وَالصّٰلِحِیْنَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۝ (بخاری شریف)

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج تو اپنے بندے اور اپنے رسول حضرت محمد ﷺ پر جو کہ امی نبی ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر اے اللہ درود بھیج تو حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر ایسا درود جو کہ تیری رضا کا سبب ہو اور آپ ﷺ کے جزا کا اور آپ ﷺ کے حق ادائیگی کا (سبب) ہو اور عطا فرما تو آپ ﷺ کو وسیلہ اور فضیلت اور مقام محمود (جس کا آپ نے وعدہ فرما رکھا ہے) اور جزا دے تو ان کو ہماری طرف سے جس کے وہ اہل ہیں اور جزا دے بہتر وہ جو کہ تو نے جزا دی ہو کسی نبی کو اس قوم کی طرف سے اور کسی رسول کو اس کی امت کی طرف سے اور درود نازل فرما آپ کے تمام بھائیوں پر جو کہ انبیاء اور صلحاء میں سے ہیں اے بہت رحم کرنے والے۔



۲۰۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ وَ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ (بیہقی، مسند احمد، مستدرک حاکم)

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج تو حضرت محمد ﷺ پر جو کہ امّی نبی ہیں آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ درود نازل فرمایا تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اور آپ علیہ السلام کی آل پر اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اور آپ علیہ السلام کی آل پر بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

۲۱۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اَھْلِ بَیْتِہٖ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرٰھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْنَا مَعَھُمْ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اَھْلِ بَیْتِہٖ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرٰھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ، اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلَیْنَا مَعَھُمْ وَ صَلَوَاتُ اللّٰہِ صَلَوَاتُ الْمُؤْمِنِیْنَ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ ۝ (دار قطنی)

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج تو حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کے اہل خانہ پر، جیسا کہ درود بھیجا تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔ اے اللہ، بھیج تو ہمارے اوپر (بھی) ان کے ساتھ اے اللہ برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کے اہل خانہ پر جیسا کہ تو نے برکت نازل فرمائی حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔ اے اللہ برکت نازل فرما ہمارے اوپر (بھی) ان کے ساتھ اللہ کی رحمت اور مسلمانوں کا درود نازل ہو حضرت محمد ﷺ پر جو کہ امی نبی ﷺ ہیں۔

۲۲۔ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَ رَحْمَتَكَ وَ بَرَكَاتِكَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا جَعَلْتَهَا عَلٰى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ، وَ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔ (مسند احمد)

ترجمہ: اے اللہ کردے تو اپنا درود اور اپنی رحمت اور برکتیں حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر، جیسا کہ کردیا تو نے ان کو آل حضرت ابراہیم علیہ السلام پر بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے اور برکت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی آل پر، جیسا کہ برکت نازل فرمائی تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اور آپ علیہ السلام کی آل پر بے شک تو تعریف کے لائق بزرگی والا ہے۔

۲۳۔ وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ۔ (نسائی)

ترجمہ: اللہ کا درود نازل ہو امی نبی پر۔

# صِيَغُ السَّلَامِ

۲۴۔ اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّيِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَ عَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔ (بخاری شریف، نسائی)

ترجمہ: ساری عبادات قولیہ اور عبادات بدنیہ اور عبادات مالیہ اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں سلام ہو آپ ﷺ پر، اے نبی ﷺ اور اللہ کی رحمتیں اور اس کی برکتیں آپ ﷺ پر نازل ہوں سلام ہو ہم پر، اور اللہ کے نیک بندوں پر، میں بات کی شہادت دیتا ہوں کہ بے شک سیدنا محمد ﷺ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ﷺ ہیں۔



۲۵۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَ بِاللّٰهِ اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَ الطَّيِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَ عَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ اَسْاَلُ اللّٰهَ الْجَنَّةَ وَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ النَّارِ۔ (نسائی)

ترجمہ: اللہ کے نام اور اللہ کی توفیق سے شروع کرتا ہوں۔ ساری عبادات قولیہ، عبادات بدنیہ، عبادات مالیہ، اللہ کے لیے ہیں، سلام ہو آپ پر اے نبی ﷺ اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر، (بھی) سلام ہو، میں شہادت دیتا ہوں کہ بے شک اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور شہادت دیتا ہوں کہ سیدنا محمد ﷺ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ﷺ ہیں۔ میں اللہ تعالیٰ سے جنت کی درخواست کرتا ہوں اور جہنم سے اللہ کی پناہ چاہتا ہوں۔

۲۶۔ اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ الزَّاكِيَاتُ لِلّٰهِ الطَّيِّبَاتُ الصَّلَوَاتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَ عَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔ (مؤطا)

ترجمہ: پاکیزہ عبادات قولیہ، عبادات مالیہ، عبادات بدنیہ اللہ کے لیے ہیں سلام ہو آپ ﷺ پر، اے نبی ﷺ اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر (بھی) سلام ہو۔ میں شہادت دیتا ہوں کہ بے شک اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں شہادت دیتا ہوں کہ بے شک سیدنا محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔

۲۷۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَ بِاللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ الصَّلَوٰتُ لِلّٰهِ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ اَرْسَلَهٗ بِالْحَقِّ بَشِيْرًا نَذِيْرًا وَّ اَنَّ السَّاعَةَ اٰتِيَةٌ لَّا رَيْبَ فِيْهَا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَ عَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ وَاهْدِنِيْ۔ (معجم طبرانی)

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں اور اللہ ہی کی توفیق سے جو سارے ناموں میں سب سے بہتر نام ہے۔ ساری عبادات قولیہ، عبادات مالیہ، عبادات بدنیہ اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ بلاشک اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ تنہا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور گواہی دیتا ہوں، کہ بلاشک سیدنا محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے بندے اور اس کے رسول ہیں آپ ﷺ کو حق کے ساتھ (فرمانبرداروں کے لیے) خوشخبری دینے والا (نافرمانوں کے لیے) ڈرانے والا بنا کر بھیجا اور میں اس بات کی گواہی بھی دیتا ہوں، کہ قیامت آنے والی ہے، اس میں کوئی شک نہیں ہے سلام ہو آپ پر، اے نبی ﷺ اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں۔ سلام ہو ہم پر، اور اللہ کے نیک بندوں پر، اے اللہ میری مغفرت فرما اور مجھ کو ہدایت دے۔

۲۸۔ اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ وَالصَّلَوَاتُ وَالْمُلْكُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ ○ (ابوداؤد)

ترجمہ: ساری عبادات قولیہ، عبادات مالیہ، اور عبادات بدنیہ، اور ملک اللہ کے لیے ہے، سلام ہو آپ ﷺ پر، اے نبی ﷺ اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں۔

۲۹۔ بِسْمِ اللّٰهِ اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ الزَّاكِيَاتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَى النَّبِيِّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ شَهِدْتُّ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ شَهِدْتُّ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ○ (موطا)

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں ساری عبادات قولیہ اللہ کے لیے ہیں۔ ساری پاکیزہ عبادات اللہ کے لیے ہیں سلام ہو نبی ﷺ پر، اور اللہ کی رحمت ہو، اور اس کی برکتیں ہوں، سلام ہو ہم پر، اور اللہ کے نیک بندوں پر، میں نے اس بات کی گواہی دی کہ بلاشک سیدنا محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں۔



۳۰۔ اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ الصَّلَوَاتُ الزَّكِيَاتُ لِلّٰهِ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ ○ (موطا)

ترجمہ: ساری عبادات قولیہ، عبادات مالیہ، عبادات بدنیہ (اور) ساری پاکیزگیاں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں۔ میں شہادت دیتا ہوں کہ بے شک اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ تنہا ہے، اس کا کوئی شریک نہیں اور بے شک سیدنا محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے بندے اور اس کے رسول ﷺ ہیں۔ سلام ہو آپ ﷺ پر، اے نبی ﷺ اور اللہ تعالیٰ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں۔ سلام ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر۔

۳۱۔ اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ الصَّلَوَاتُ الزَّكِيَاتُ لِلّٰهِ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ ○ (مؤطا)

ترجمہ: ساری عبادات قولیہ، عبادات مالیہ، عبادات بدنیہ (اور) ساری پاکیزگیاں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں۔ میں شہادت دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ، سیدنا محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے بندے اور اس کے رسول ﷺ ہیں۔ سلام ہو آپ ﷺ پر، اے نبی ﷺ اور اللہ تعالیٰ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں۔ سلام ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر۔

۳۲۔ اَلتَّحِيَّاتُ الصَّلَوَاتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ ○ (طحاوی)

ترجمہ: تمام عبادات قولیہ، بدنیہ اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں سلام ہو آپ پر اے نبی ﷺ اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں۔ سلام ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر۔

۳۳۔ اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ اَلصَّلَوٰتُ الطَّیِّبَاتُ السَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰہِ اَلسَّلَامُ عَلَیْنَاوَ عَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۝ (ابوداؤد)

ترجمہ: تمام عبادات قولیہ اور عبادات بدنیہ اور عبادات مالیہ اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں سلام ہو آپ پرؐ اے نبی ﷺ اور اللہ کی رحمت ہو، سلام ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر، میں شہادت دیتا ہوں کہ بے شک اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ سیدنا محمد ﷺ بلاشبہ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ﷺ ہیں۔

۳۴۔ اَلتَّحِیَّاتُ الْمُبَارَكَاتُ اَلصَّلَوٰتُ الطَّیِّبَاتُ لِلّٰہِ السَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰہِ وَ بَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَیْنَاوَ عَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ۝ (مسلم شریف)

ساری بابرکت عبادات قولیہ اور عبادات بدنیہ اور عبادات مالیہ اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں سلام ہو آپ ﷺ پرؐ اے نبی ﷺ اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں سلام ہو ہم پر، اور اللہ کے نیک بندوں پر، میں شہادت دیتا ہوں کہ بے شک اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور شہادت دیتا ہوں کہ بے شک سیدنا محمد ﷺ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ﷺ ہیں۔

۳۵۔ بِسْمِ اللّٰہِ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ۝ (المستدرک للحاکم)

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں اور سلام ہو اللہ کے رسول ﷺ پر۔



# صلوٰۃ تفریجیہ قرطبیہ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ صَلٰوةً كَامِلَةً وَسَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ تَنحَلُّ بِهِ الْعُقَدُ وَ تَنْفَرِجُ بِهِ الْكُرَبُ وَتُقْضٰی بِهِ الْحَوَائِجُ وَ تَنَالُ بِهِ الرَّغَائِبُ وَحُسْنُ الْخَوَاتِیْمِ وَ یُسْتَسْقَی الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ الْكَرِیْمِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ فِیْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّ نَفْسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ۝

ترجمہ: الٰہی! صلوٰۃ کاملہ اور سلام تام نازل فرما سیدنا محمد ﷺ پر جن کے ذریعے عقدے حل ہوتے ہیں اور کلفتیں دور اور حاجتیں رفع اور مرغوبات وحسن خاتمہ نصیب ہوتی ہیں اور جن کی ذات گرامی کے طفیل ابر سے پانی برسایا جاتا ہے اور رحمت وسلامتی نازل فرما ان کی آل اور ان کے اصحاب پر ہر لحہ اور ہر دم بے شمار اپنی تمامی معلومات کے۔

## مختصر فضائل:

اس درود شریف کو شیخ عارف محمد حقی آفندی خزینۃ الاسرار میں امام قرطبیؒ سے نقل کرتے ہیں کہ جو شخص روزانہ اکتالیس بار یا ایک سو بار یا زیادہ بار اس کی مداومت کرے گا اللہ اس کے غم واندوہ، دکھ اور بے چینی دور فرمادے گا اور اس کے معاملہ کو آسان کردے گا، اس کے سینہ کو منور کردے گا۔ اس کا مرتبہ بلند ہوگا، حالت اچھی ہوگی، رزق کشادہ ملے گا، اللہ پاک اس پر احسانات و برکات کے دروازے کھول دے گا اور اس کی بات کو سلطنتوں میں نافذ کرے گا۔ زمانہ کے حوادث سے اسے محفوظ رکھے گا۔ بھوک اور فقر کی ہلاکتوں سے بچائے گا اور لوگوں کے دلوں میں اس کی محبت ڈال دے گا اور وہ خدا تعالیٰ سے جو دعا مانگے گا وہ قبول ہوگی۔ یہ فوائد اسی صورت میں حاصل ہوسکتے ہیں جب کہ اس پر مداومت ہو۔

یہ صلوٰۃ اللہ کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے اس کا ذکر خزانوں کی کنجی ہے اللہ اسی پر انھیں کھولتا ہے جو اس پر مداومت کرے گا اور اس کتاب میں انھوں نے ایک اور جگہ لکھا ہے کہ مجربہ صلوٰت میں سے صلوٰۃ تفریجیہ قرطبیہ [illegible]

کرنے اور شر کو دور کرنے کے لئے مجلس میں مل کر اسے چار ہزار چار سو چالیس بار پڑھا جاتا ہے اور مطلوب جلد حاصل ہو جاتا ہے۔

اسے اہل اسرار کے نزدیک **"مفتاح الکنز المحیط النیل مرادالعبید"** کہا جاتا ہے جو شخص روزانہ ایک مجلس میں گیارہ بار پڑھے گا گویا اس پر رزق آسمان سے اتر رہا ہے اور زمین سے اگتا ہے۔

امام دینوریؒ نے کہا ہے کہ جو شخص اس صلوۃ کو ہر نماز کے بعد روزانہ گیارہ بار پڑھے گا اور اسے اپنا وظیفہ بنائے گا تو اس کا رزق منقطع نہ ہوگا وہ بلند مراتب اور بے انداز دولت حاصل کرے گا اور جو شخص روزانہ صبح کی نماز کے بعد اکتالیس بار پڑھے گا تو وہ بھی اپنی مراد حاصل کرے گا اور جو شخص روزانہ رسولوں کی تعداد کے برابر تین سو تیرہ مرتبہ پڑھے گا اس پر اسرار منکشف ہوں گے وہ جس چیز کو دیکھنا چاہے گا دیکھ لے گا اور جو شخص روزانہ ایک ہزار بار پڑھے گا اس کے لیے وہ کچھ ہے جس کی کوئی توصیف بیان نہیں کرسکتا نہ کسی آنکھ نے دیکھا، نہ کسی کان نے سنا اور نہ کسی کے دل پر اس کا خیال گزرا۔

امام قرطبیؒ نے کہا ہے کہ جو اہم عظیم کام کو حاصل کرنا چاہتا ہے یا مستحکم مصیبت کو دور کرنا چاہتا ہے۔ اسے چاہیے کہ یہ صلوۃ تفریحیہ ۴۴۴۴ بار پڑھے اور اس کے ذریعے نبی کریم ﷺ صاحب خلق عظیم کا وسیلہ حاصل کرے۔ اللہ تعالیٰ اس کی مراد اور مطلوب کو اس کی حسب منشا پورا فرما دیں گے۔

ابن حجر عسقلانیؒ نے اس طرح اس کے خواص بیان کئے ہیں یہ تمام عبارت خزینۃ الاسرار سے ہے۔



# الصلوٰۃ للرفاعیؒ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى نُورِكَ الْاَسْبَقِ وَصِرَاطِكَ الْمُحَقَّقِ اَبْرَزْتَهٗ رَحْمَةً شَامِلَةً لِّوُجُوْدِكَ وَاَكْرَمْتَهٗ بِشُهُوْرِكَ وَاصْطَفَيْتَهٗ بِنُبُوَّتِكَ وَ رِسَالَتِكَ وَ اَرْسَلْتَهٗ بَشِيْرًا وَّ نَذِيْرًا وَّ دَاعِيًا اِلَيْكَ بِاِذْنِكَ سِرَاجًا مُّنِيْرًا ۝ نُقْطَةِ مَرْكَزِ بَآءِ الدَّائِرَةِ الْاَوَّلِيَّةِ وَسِرِّ اَسْرَارِ الْقُطْبِيَّةِ الَّذِيْ فَتَقْتَ بِهٖ رَتْقَ الْوُجُوْدِ ۝ وَخَصَّصْتَهٗ بِاَشْرَفِ الْمَقَامَاتِ لِمَوَاهِبِ الْاِمْتِنَانِ وَالْمَقَامِ الْمَحْمُوْدِ ۝ وَاَقْسَمْتَ بِحَيَاتِهٖ فِيْ كَلَامِكَ الْمَشْهُوْدِ لِاَهْلِ الْكَشْفِ وَالشُّهُوْدِ ۝ فَهُوَ سِرُّكَ الْقَدِيْمُ السَّارِيُّ وَمَآءُ جَوْهَرِ الْجَوْهَرِيَّةِ الْجَارِيُّ ۝ اَلَّذِيْ اَحْيَيْتَ بِهٖ الْمَوْجُوْدَاتِ مِنْ مَّعْدِنٍ وَّحَيْوَانٍ وَّنَبَاتٍ ۝ فَهُوَ قَلْبُ الْقُلُوْبِ وَرُوْحُ الْاَرْوَاحِ وَعِلْمُ الْكَلِمَاتِ الطَّيِّبَاتِ وَالْقَلَمُ الْاَعْلٰى وَالْعَرْشُ الْمُحِيْطُ وَرُوْحُ جَسَدِ الْكَوْنَيْنِ وَبَرْزَخُ الْبَحْرَيْنِ وَثَانِيَ اثْنَيْنِ وَ فَخْرُ الْكَوْنَيْنِ اَبُو الْقَاسِمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ عَبْدُكَ وَنَبِيُّكَ وَرَسُوْلُكَ النَّبِيُّ الْاُمِّيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا بِقَدْرِ عَظْمَةِ ذَاتِكَ فِيْ كُلِّ وَقْتٍ وَّحِيْنٍ ۝ سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ۝ وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

ترجمہ: الٰہی صلوۃ وسلام اور برکات نازل فرما اپنے نور اولین اور اپنی راہ تحقیق پر، جسے تو نے رحمت عامہ بنا کر ظاہر فرمایا اپنی ہستی کے لیے اور عزت بخشی اپنی حضوری کی، اور انتخاب فرمایا اس کو اپنی نبوت و رسالت کے لیے اور بھیجا مژدہ و خوف سنانے والا اور تیری طرف بلانے والا تیرے اذن سے، اور روشن چراغ بنا کر دائرہ اولیہ کی باء کے مرکز کا نقطہ اور اس قطبیت کے الف کا سر الاسرار جس کی خاطر تو نے وجود کی بندش کو کھولا اور اس کو مخصوص

فرمایا اشرف مقامات سے، عطا ہائے احسان اور مقام محمود کے لیے اور قسم کھائی اس کی حیات کی اپنے کلام میں، جو پر کشف وشہود والوں کا منظور نظر ہے۔ پس وہ تیرا قدیم سرساری ہے اور جوہر جوہریت کا آب جاری ہے جس کی خاطر تو نے حیات بخشی تمامی موجودات معدن وحیوان اور نبات کو، پس وہ دلوں کا دل اور روحوں کی روح اور پاک کلمات کا علم اور اعلیٰ قلم اور عرش محیط اور کونین کے جسم کی روح ہے اور دونوں سمندروں کا برزخ اور دونوں میں سے افضل اور فخر کونین ابوالقاسم سیدنا محمد ﷺ بن عبداللہ بن المطلب تیرے بندے اور تیرے نبی ورسول نبی امی ہیں ان کی آل اور ان کے صحابہؓ پر اور سلام نازل فرما بقدر اپنی ذات کی عظمت کے ہر وقت وزبان میں، منزہ ہے تیرا رب، رب العزت ان باتوں سے جو کافر بیان کرتے ہیں اور سلام پیغمبروں پر اور حمد اللہ رب العالمین کے لیے۔

## مختصر فضائل:

اس درود شریف کو قطب الزماں، بحرالفرقان حضرت سید احمد الرفاعیؒ قدس سرہ کی طرف منسوب کیا گیا ہے۔اسے شیخ عزالدین احمد الصیاد الرفاعیؒ نے اپنی کتاب المعارف المحمدیہ والوظائف الاحمدیہ میں نقل کیا ہے اور کہا ہے کہ ان کے اورادشریفہ میں سے یہ درود شریف ہے۔
اس کا نام جوہرۃ الاسرار ہے اور مجربہ ہے اور سادات رفاعیہ کے اہل کمال میں معروف ہے اس پر مداومت رحمت عالمیان سرکار دوعالم ﷺ کی طرف سے پوشیدہ اسرار کے معنی کو پانے اور بلندیوں کو حاصل کرنے کے لیے بہترین وسیلہ ہے۔

حضرت سید احمد الرفاعی قدس سرہ کا مشہور زمانہ واقعہ مشاہدات اہل باطن کے باب میں صفحہ نمبر ۲۷۲ ملاحظہ فرمائیں اس ایمان افروز واقعہ کو پڑھنے کے بعد اس درود شریف کی عظمت آپ کے دل میں مزید جاگزیں ہوگی۔

☆☆☆☆



# درود خمسہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلَّ عَلَيْهِ وَ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى اَنْ تُصَلِّيَ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَآ اَمَرْتَنَا بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تَنْبَغِيَ الصَّلٰوةُ عَلَيْهِ۔

ترجمہ: اے اللہ محمد ﷺ پر اس تعداد میں صلوٰۃ بھیج جتنی کہ بھیجی گئی ہے اور محمد ﷺ پر اپنی چاہت اور رضا کے مطابق رحمت نازل کر جیسا کہ تو نے نازل کی ہے اور محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جیسا کہ تو نے ہمیں ان پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے اور محمد ﷺ پر درود بھیج جیسا کہ ان پر درود بھیجنے کا حق ہے۔

# درود کشف

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَبِيِّ الرَّحْمَةِ شَفِيْعِ الْاُمَّةِ كَاشِفِ الْغُمَّةِ و عَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَ بَارِكْ وَسَلِّمْ۔

ترجمہ: اے اللہ اپنے نبی رحمت امت کی شفاعت کرنے والے اور پوشیدہ بھیدوں کے کھولنے والے پر اور ان کی آل اور صحابہ پر درود، برکت اور سلام بھیج۔

# درود حل المشکلات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ قَدْ ضَاقَتْ حِيْلَتِىْ اَدْرِكْنِىْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ○

ترجمہ: اے اللہ ہمارے سردار محمد ﷺ پر درود سلام اور برکت بھیج یا رسول اللہ ﷺ میری سفارش کیجئے میرا حیلہ اور کوشش تنگ آچکے ہیں۔

# درود مقدس

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ اَقْوَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَفْعَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَحْوَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَصْحَابِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ بَدَنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ بَطْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ بَرَكَتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَيْعَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَرَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ تَوَلُّدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّتَعَبُّدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّتَهَجُّدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ ثَنَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّثَوَابِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّثِمَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ جَلَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّجَمَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّجَلِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّجِهَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّجَعْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّحُرْمَةِ



سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّحُسْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّحَسَنَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّحُرْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّحَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّحُلْيَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّخَلْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّخُطْبَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّخَيْرَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ دِيْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّدِيَانَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّدَوْلَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّدَرَجَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّدُعَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّذِكْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّذَوْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّرَاسِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّرِزْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّرَفِيْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّرِضَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ زُهْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ زَهَادَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ زَهْرَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ زِيْنَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ سِيَادَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ سَعَادَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ سُنَّةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ سِرِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ سَلَامِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ شَرْعِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ شَرَفِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ شَوْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ شَادِيِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ صِدْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ صَوْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ صَلَوٰتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ صَفَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ ضِيَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ ضَمِيْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ ضَحَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ ضِيَافِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاالٰهِىْ بِحُرْمَةِ طَلْعَةِ

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ طَهَارَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ طُهْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ طَرِيْقِ
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ طَوَافِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَااِلٰهِىْ
بِحُرْمَةِ ظَاهِرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وطُهرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ ظُهُوْرِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ ظَفَرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَااِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ
عِشْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عِرْفَانِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عِلْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
خُلُقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَوْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
يَااِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ غُرْبَتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ غَارِ سَيِّدِنَا غَرِيْرِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ غَيْرَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ غَنِيْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ يَااِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ قُرْبِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ قَدْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
قَنَاعَةٍ وَّقُوَّةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَااِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ فَقْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ فِرَاقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ فَضْلِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ فَضِيْلَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَااِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ
كَلَامِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ كَشْفِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ كِيَاسَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَّ كِتَابَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ كُنْيَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
يَااِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ لَيْلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ لِقَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ لِيَاقَةِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَااِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ مِعْرَاجِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
ومُجَاهَدَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّمُشَاهَدَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ مُلَاحِظِ
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ مَسَاحَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَااِلٰهِىْ
بِحُرْمَةِ نُوْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ نَوَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ نَصِيْرِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّ نَفِيْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَااِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ



وَدُوْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ وَقَآءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ جُوْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
وَدِيْعَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَااِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ هِمَّةِ
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ هِدَايَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ هَدْيَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَااِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ يُتْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ يُسْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ بِعَدَدِ مَاهُوَ الْمَكْتُوْبُ فِى اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ فِىْ
كُلِّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ وَّسَاعَةٍ وَّ نَفْسٍ وَمَحْيَا اَلْفَ اَلْفَ مِائَةِ اَلْفَ مَرَّةٍ اِلٰى
يَوْمِ الْعِلْمِ اَلَآ اِنَّ اَوْلِيَآءَ اللّٰهِ لَاخَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَاهُمْ يَحْزَنُوْنَ ٥
بِرَحْمَتِكَ يَآاَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ٥

ترجمہ: یا الٰہی ! بحرمت اقوال محمد اور اعمال محمد اور حالات محمد اور اصحاب محمد ﷺ یا الٰہی ! بحرمت جسم
مبارک محمد اور بطن مبارک محمد اور برکت محمد اور بیعت محمد اور براق محمد ﷺ یا الٰہی ! بحرمت
ولادت محمد اور عبادت محمد اور ریاضت محمد ﷺ یا الٰہی ! بحرمت تعریف محمد اور ثواب محمد اور
طہارت محمد ﷺ یا الٰہی ! بحرمت بزرگی محمد اور جلال محمد اور شرافت محمد چہرے محمد اور گیسو
محمد ﷺ یا الٰہی بحرمت حسن محمد اور نیکیاں محمد اور عزت محمد اور کیفیت محمد اور حلیہ محمد ﷺ یا الٰہی
بحرمت خلقت محمد اور اخلاق محمد اور خطابت محمد اور خیرات محمد ﷺ یا الٰہی بحرمت دین محمد اور
دیانت محمد اور دولت محمد اور درجات محمد اور دعا محمد ﷺ یا الٰہی بحرمت ذات محمد اور ذکر محمد اور
ذوق محمد ﷺ یا الٰہی بحرمت روح محمد اور سر محمد ورزق محمد اور دوست محمد اور رضا محمد ﷺ یا الٰہی
بحرمت زہد محمد اور عبادت محمد اور گریہ زاری محمد اور زیب وزینت محمد ﷺ یا الٰہی بحرمت
سرداری محمد اور نیک بختی محمد اور سنت محمد اور رازداری محمد اور سلامتی محمد ﷺ یا الٰہی بحرمت
شریعت محمد اور عظمت محمد اور شوق محمد اور خوشی محمد ﷺ یا الٰہی ! بحرمت سچائی محمد اور روزہ محمد اور
نماز محمد اور صفائی محمد اور صبر محمد ﷺ یا الٰہی بحرمت چمک محمد اور سوچ محمد اور قربانی محمد اور ضعیفی
محمد ﷺ یا الٰہی ! بحرمت آمد محمد اور طہارت محمد اور نفاست محمد اور طریقے محمد اور طواف محمد ﷺ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ ذِى الْوِرْدِ الْمُسْتَقِيْمِ

(۲۲۱) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو درست وظیفوالے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ ذِى الْعَطَآءِ الْجَسِيْمِ

(۲۲۲) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو بڑی عطا والے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ ذِى الْجَنَّةِ النَّعِيْمِ

(۲۲۳) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو جنت نعیم کے مالک ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ ذِى السَّيِّدِ الرَّءُوْفِ الرَّحِيْمِ

(۲۲۴) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو سردار مہربان اور رحم کرنے والے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ الْمَلِكِ الْقَدِيْمِ

(۲۲۵) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو بہت بڑے بادشاہ ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ ذِى الْكَرَمِ الْعَمِيْمِ

(۲۲۶) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو عام کرم کرنے والے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ ذِى الْعِزَّةِ الْمُقِيْمِ

(۲۲۷) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو بڑی عزت والے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ السَّيِّدِ الْحَكِيْمِ الْكَرِيْمِ

(۲۲۸) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جو سردار حکیم اور کریم ہیں

اَللّٰهُمَّ اَعْطِنَا الْمَرَامِ يَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

(۲۲۹) اے اللہ ہمیں ہمارا مقصد عطاء فرما اے بزرگی اور جلال والے

يَاذَا الطَّوْلِ وَالْاِنْعَامِ

(۲۳۰) اے بخشش اور انعام والے۔



# (حصہ چہارم)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کی نام سے شروع جو نہایت ہی مہربان اور رحم کرنے والا ہے۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نَبِىَّ اللّٰهِ

(۱) اے اللہ کے نبی آپ پر سلام ہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

(۲) اے اللہ کے رسول آپ پر سلام ہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خَاتَمَ الْاَنْبِيَآءِ

(۳) اے سلسلہ نبوت کو ختم کرنے والے آپ پر سلام ہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا صَاحِبَ اللِّوَآءِ

(۴) اے حق کے جھنڈے کو بلند کرنے والے آپ پر سلام ہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا حَبِيْبَ الْفُقَرَآءِ

(۵) اے محتاجوں کے دوست آپ پر سلام ہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مُعِيْنَ الضُّعَفَآءِ

(۶) اے کمزوروں کے مددگار آپ پر سلام ہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا سَيِّدَ الْمُرْسَلِيْنَ

(۷) اے رسولوں کے سردار آپ پر سلام ہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا شَفِيْعَ الْمُذْنِبِيْنَ

(۸) اے گنہگاروں کی شفاعت کرنے والے آپ پر سلام ہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا صَاحِبِ الْكَوْثَرِ

(۹) اے حوض کوثر والے آپ پر سلام ہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا شَفِيْعَ الْاَكْبَرِ

(۱۰) اے شفاعت کرنے والے بڑے آپ پر سلام ہو۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ يَا مَا يَبْقٰی مِنَ الصَّلٰوةِ شَیْءٌ

(۱۱) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت و برکت نازل فرما جب تک سلام ہو تحیت میں سے کچھ باقی رہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ يَا مَا يَبْقٰی مِنَ الْبَرَكَاتِ شَیْءٌ

(۱۲) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جب تک برکات میں سے کچھ باقی رہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ يَا مَا يَبْقٰی مِنَ الصَّلٰوةِ شَیْءٌ

(۱۳) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جب تک نماز میں سے کچھ باقی رہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ يَا مَا يَبْقٰی مِنَ التَّحَنُّنِ شَیْءٌ

(۱۴) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جب تک مہربانی اور نرم دلی میں سے کچھ باقی رہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ اِذَا ذَكَرَهُ الْاَبْرَارُ

(۱۵) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جب تک نیک لوگ ان کا ذکر کرتے رہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّا اخْتَلَفَ الَّيْلُ وَالنَّهَارُ

(۱۶) اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما جب تک رات اور دن بدلتے رہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ شَیْءٍ فِی الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ صَلٰوةُ اللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَاَنْبِيَآئِهٖ وَرُسُلِهٖ وَجَمِيْعِ خَلْقِهٖ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَاِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ وَ رَسُوْلِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَ ذُرِّيَّتِهٖ وَ اَهْلِ بَيْتِهٖ وَعِتْرَتِهٖ اَجْمَعِيْنَ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّجِبْرَآئِيْلَ وَ مِيْكَآئِيْلَ وَ اِسْرَافِيْلَ وَ عِزْرَآئِيْلَ وَ مُنْكَرٍ وَّ نَكِيْرٍ وَّ عَلٰی حَمَلَةِ الْعَرْشِ وَالْكِرَامِ



الْكَاتِبِيْنَ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا كَثِيْرًا ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِیْ كُلِّ وَقْتٍ وَّ اٰوَانٍ وَّ حَالٍ وَّ زَمَانٍ عَدَدَ مَا خَلَقْتَ وَاَضْعَافِ ذٰلِكَ كُلِّهٖ بِاَضْعَافٍ لَا يُحْصِيْهَا غَيْرُكَ اِنَّكَ فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلٰوةً لَّا يَنْقَطِعُ مُدُّهَا وَلَا يُحْصٰی عَدُّهَا صَلٰوةً تَشْحَنُ الْهَوَآءِ وَتَمْلَاُ الْاَرْضَ وَالسَّمَآءَ وَصَلِّ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ حَتّٰی تَرْضٰی بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط

(۱۷) اے اللہ حضرت محمد ﷺ اور ان کی آل پر رحمت نازل فرما دنیا اور آخرت کی تمام چیزوں کے برابر اللہ تعالیٰ اس کے فرشتوں اور نبیوں رسولوں اور اللہ کی تمام مخلوق کی طرف سے درود ہوں رسولوں کے سردار متقیوں کے امام نبیوں کے خاتم اور رب العلمین کے رسول پر درود و سلام ہوں ان کی آل پاک صحابہ اکرام اور ازواج مطہرات ان کی اولاد ان کے اہل بیت اور ان کے کنبے کے تمام افراد پر درود و سلام ہوں۔

اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما اور جبریلؑ میکائیلؑ اسرافیلؑ عزرائیلؑ منکر و نکیرؑ حاملین عرش اور کراماً کاتبین سب پر بہت بہت درود اور خوب سلام ہو۔

اے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر رحمت نازل فرما ہر وقت ہر آن ہر حال ہر زمانے اس کے برابر جو کچھ تو نے پیدا کیا ہے بلکہ اس سے بھی کئی گناہ زیادہ جن کا شمار تیرے سوا کوئی نہیں جانتا بے شک تو جو چاہتا ہے کرتا ہے۔ اے اللہ حضرت محمد ﷺ پر اس قدر درود نازل فرما کے جس کی مدت ختم نہ ہو اور اس کا شمار نہ ہو سکے اس قدر زیادہ درود نازل فرما کے فضاء زمین اور آسمان بھر جائیں۔

اور رحمت نازل فرما ان پر اور ان کی آل پر یہاں تک کے تو اپنی کرم نوازی کے ساتھ راضی ہو۔ اے سب سے بڑھ کر رحم فرمانے والے۔

◆✠◆✠◆

# نافرمانیوں سے بچنے کی دعا

رسول اللہ ﷺ ڈر، خوف اور خشیت الٰہی کے بارے میں ہر مجلس سے اٹھتے وقت اس دعا کو پڑھتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ اقْسِمْ لَنَا مِنْ خَشْيَتِكَ مَا تَحُوْلُ بِهٖ بَيْنَنَا وَبَيْنَ مَعَاصِيْكَ وَمِنْ طَاعَتِكَ مَاتُبَلِّغُنَا بِهٖ جَنَّتَكَ وَمِنَ الْيَقِيْنِ مَا تُهَوِّنُ بِهٖ عَلَيْنَا مَصَآئِبَ الدُّنْيَاوَ مَتِّعْنَا بِاَسْمَاعِنَا وَاَبْصَارِنَا وَقُوَّاتِنَا مَا اَحْيَيْتَنَا وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ مِنَّا وَاجْعَلْ ثَارَنَا عَلٰى مَنْ ظَلَمَنَا وَانْصُرْنَا عَلٰى مَنْ عَادَانَا وَلَا تَجْعَلْ مُصِيْبَتَنَا فِيْ دِيْنِنَا وَلَا تَجْعَلِ الدُّنْيَآ اَكْبَرَ هَمِّنَا وَلَا مَبْلَغَ عِلْمِنَا وَلَاتُسَلِّطْ عَلَيْنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا۔

ترجمہ: "اے اللہ! تو ہم کو اپنا ایسا خوف عطا فرما جو ہماری اور تیری نافرمانیوں کے درمیان حائل ہو جائے اور ایسی اطاعت عنایت فرما جو ہم کو تیری جنت میں پہنچا دے اور ایسا یقین مرحمت فرما جس سے ہمارے دنیاوی مصائب ہمارے لیے آسان ہو جائیں اور ہمارے کانوں، آنکھوں اور قوتوں سے ہم کو فائدہ پہنچا جب تک ہم زندہ رہیں اور ان میں سے ہر ایک کو ہمارا وارث بنا اور ہمارا انتقام ہمارے ظالموں پر مقرر فرما اور ہمارے دشمنوں پر ہماری امداد فرما اور ہمارے دین میں مصیبت مت ڈال اور دنیا کو ہمارے بڑے غم کی چیز مت بنا اور نہ اس کو علم کی انتہائی پرواز بنا اور نہ ایسے شخص کو ہمارے اوپر مسلط فرما جو ہمارے حال پر رحم نہ کرے۔"

(ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۸۸، مشکوٰۃ جلد ۱ صفحہ ۲۱۹)



# محبت الٰہی کے لیے دعا

رسول اللہ ﷺ محبت الٰہی کے طلب کرنے کے لیے اس دعا کو پڑھا کرتے تھے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ يُّحِبُّكَ وَالْعَمَلَ الَّذِیْ يُبَلِّغُنِیْ حُبَّكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ حُبَّكَ اَحَبَّ اِلَیَّ مِنْ نَّفْسِیْ وَمَالِیْ وَاَهْلِیْ وَمِنَ الْمَآءِ الْبَارِدِ۔

ترجمہ: "اے اللہ! میں تیری محبت اور تیرے چاہنے والوں کی محبت مانگتا ہوں اور ایسے عمل کی توفیق چاہتا ہوں جو مجھے تیری محبت کی طرف لے جائے۔ الٰہی تو اپنی محبت میرے جان و مال اور اہل وعیال اور ٹھنڈے پانی سے زیادہ میرے لیے پسندیدہ بنا۔"

(ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۸۷)

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیْ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ يَّنْفَعُنِیْ حُبُّهٗ عِنْدَكَ اَللّٰهُمَّ مَا رَزَقْتَنِیْ مَآ اُحِبُّ فَاجْعَلْهُ قُوَّةً لِّیْ فِيْمَا تُحِبُّ اَللّٰهُمَّ وَمَا زَوَيْتَ عَنِّیْ مِمَّا اُحِبُّ فَاجْعَلْهُ فَرَاغًا لِّیْ فِيْمَا تُحِبُّ

ترجمہ: الٰہی! تو مجھے اپنی محبت عطا فرما اور ان لوگوں کی بھی محبت جن کی محبت تیرے نزدیک مجھے نفع پہنچائے اے اللہ جو میری پسند کی چیز تو نے مجھے دی ہے اس کو تو ایسے کاموں کی ادائیگی میں قوت کا باعث بھی بنا دے جو تجھ کو پسند ہو، اے اللہ! جو میری پسند کی چیز تو نے مجھ سے روک دی ہے تو اب اسکے خیال سے بھی میرے دل کو خالی کر کے ایسے کاموں میں لگا دے جو تجھ کو پسند ہو۔"

(ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۸۷، مشکوٰۃ جلد ۱ صفحہ ۲۱۹)

# دنیوی آرزوؤں پر اللہ کی محبت غالب رکھنے کے لیے بہترین دعا

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ حُبَّکَ اَحَبَّ الْاَشْیَآءِ اِلَیَّ وَاجْعَلْ خَشْیَتَکَ اَخْوَفَ الْاَشْیَآءِ عِنْدِیْ وَاقْطَعْ عَنِّیْ حَاجَاتِ الدُّنْیَا بِالشَّوْقِ اِلٰی لِقَآءِکَ وَاِذَا اَقْرَرْتَ اَعْیُنَ اَھْلِ الدُّنْیَا مِنْ دُنْیَاھُمْ فَاَقْرِرْ عَیْنِیْ مِنْ عِبَادَتِکَ۔

ترجمہ: ''اے اللہ مجھے اپنی محبت سب سے زیادہ پیاری کر دے اور اپنا خوف ہر چیز کے خوف سے زیادہ بڑھا دے اور اپنی ملاقات کی تڑپ عطاء فرما کر دنیا کی سب حاجتیں میرے دل سے نکال دے اور جب دنیا والوں کو دنیا دے کر ان کی آنکھیں ٹھنڈی کرے تو میری آنکھیں اپنی عبادت سے ٹھنڈی کرنا۔'' (حلیۃ الاولیا جلد۱ صفحہ۱۰۰)

# ایمان دل میں رچ بس جائے اس کے لیے یہ دعا مانگیں

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ اِیْمَانًا یُّبَاشِرُ قَلْبِیْ وَیَقِیْنًا صَادِقًا حَتّٰی اَعْلَمَ اَنَّہٗ لَایُصِیْبُنِیْٓ اِلَّامَا کَتَبْتَ لِیْ وَرِضًا بِمَا قَسَمْتَ لِیْ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

ترجمہ: اے اللہ میں تجھ سے وہ ایمان مانگتا ہوں جو میرے دل میں رچ جائے اور وہ سچا یقین کہ میں خوب جان لوں کہ جو بات تو نے میری تقدیر میں لکھ دی ہے بس وہی مجھ کو پیش آ سکتی ہے اور رضامندی مانگتا ہوں اس زندگانی پر جو تو نے میرے لیے تقسیم فرما دی ہے۔ بیشک تو ہر چیز پر قادر ہے۔

(کنز العمال جلد۱ صفحہ۱۹۴)



# سو کر اٹھنے کی دعا

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْٓ اَحْیَانَا بَعْدَ مَآ اَمَاتَنَا وَاِلَیْہِ النُّشُوْرُ۔

ترجمہ: ''تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں جس نے ہمیں زندہ کیا بعد مار دینے کے اور اسی کی طرف اٹھنا ہے۔'' (بخاری جلد۲ صفحہ ۹۳۶، ابوداؤد جلد۲ صفحہ ۳۴۰، مسلم جلد۲ صفحہ ۳۴۸)

# وضو کے بعد کی دعا

اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ۔ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَھِّرِیْنَ۔ سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ اَسْتَغْفِرُکَ وَ اَتُوْبُ اِلَیْکَ۔

ترجمہ: میں (دل سے) اقرار کرتا ہوں کہ نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے وہ اکیلا ہے نہیں ہے کوئی شریک اس کا اور اقرار کرتا ہوں کہ بے شک محمد ﷺ بندے اس کے ہیں اور رسول اس کے، یا اللہ کر دیجئے مجھے توبہ کرنے والوں میں سے اور کر دیجئے مجھے پاک صاف لوگوں میں سے۔ پاکی بیان کرتا ہوں میں آپ کی اے اللہ اور حمد کرتا ہوں آپ کی، (دل سے) اقرار کرتا ہوں کہ نہیں ہے کوئی معبود سوائے آپ کے۔ بخشش چاہتا ہوں آپ سے اور توبہ کرتا ہوں آپ کے سامنے۔'' (ترمذی جلد۱ صفحہ۹)

# اذان کے بعد کی دعا

اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّآمَّۃِ وَالصَّلٰوۃِ الْقَآئِمَۃِ اٰتِ مُحَمَّدَا نِالْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَالدَّرَجَۃَ الرَّفِیْعَۃَ وَابْعَثْہُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَا نِالَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ وَارْزُقْنَا شَفَاعَتَہٗ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ اِنَّکَ لَاتُخْلِفُ الْمِیْعَادَ۔

ترجمہ: اے اللہ اس دعوت کامل اور قائم ہونے والی نماز کے رب محمد ﷺ کو مقام وسیلہ اور فضیلت اور بلند مقام عطا فرما اور ان کو مقام محمود پر پہنچا جس کا وعدہ آپ نے ان سے کیا ہے ہمیں قیامت کے روز اور ان کی شفاعت عطا فرما کیونکہ آپ نہیں کرتے خلاف وعدہ کے۔''

(بخاری جلد ا صفحہ ۸۶، سنن الکبری للبیہقی جلد ا صفحہ ۴۱۰ ترمذی جلد ا صفحہ ۲۹)

## نماز کے لیے جانے کی دعا

بِسْمِ اللهِ اٰمَنْتُ بِاللهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللهِ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ۔ اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ السَّآئِلِيْنَ عَلَيْكَ وَبِحَقِّ مَخْرَجِيْ هٰذَا فَاِنِّيْ لَمْ اَخْرُجْهُ شَرًّا وَّلَا بَطَرًا وَّلَا رِيَآءً وَّ لَا سُمْعَةً خَرَجْتُ ابْتِغَاءَ رِضَآئِكَ وَاتِّقَآءَ سَخَطِكَ اَسْئَلُكَ اَنْ تُعِيْذَنِيْ مِنَ النَّارِ وَتُدْخِلَنِي الْجَنَّةَ۔

ترجمہ: ''اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں اللہ پر ایمان لایا اللہ پر بھروسہ کیا اللہ ہی کی امداد سے ہے گناہوں سے باز رہنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت۔ اے اللہ سوال کرنے والوں کا جو حق تیرے اوپر ہے اور میرے اس نماز کے لیے نکلنے کے حق سے (میرے گناہوں کو معاف فرما دے) کیونکہ میں شر، ریا، نمود، تکبر، گھمنڈ کے لیے نہیں نکلا ہوں بلکہ تیری خوشنودی کی تلاش اور تیرے غصے سے بچنے کے لیے نکلا ہوں تجھ سے میں سوال کرتا ہوں کہ دوزخ سے مجھے بچا اور جنت میں داخل فرما۔''

(عمل الیوم واللیلہ ابن سنی صفحہ ۴۰)

## گھر سے نکلنے کی دعا

بِسْمِ اللهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللهِ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ۔

ترجمہ: ''اللہ کے نام پر نکلتا ہوں اور اللہ ہی پر اعتماد کرتا ہوں اور گناہوں سے باز رہنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت اللہ ہی کی مدد سے ہے۔''

(ابوداؤد، جلد ۲ صفحہ ۳۴۷، ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۸۰)



## مسجد میں داخل ہونے کی دعا

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لَنَآ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَسَهِّلْ لَنَآ اَبْوَابَ رِزْقِكَ۔

ترجمہ: ''یا اللہ کھول دیجئے ہمارے لیے دروازے اپنی رحمت کے اور آسان کر دیجئے ہمارے لیے دروازے اپنے رزق کے۔''

(مسند احمد جلد ۳ صفحہ ۴۹۷، عمل الیوم واللیلہ السیوطی صفحہ ۹)

## کاہلی و کنجوسی اور بزدلی سے پناہ مانگنے کی دعا

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کو آنحضرت ﷺ نے کاہلی، بزدلی اور بخیلی وغیرہ سے پناہ مانگنے کے لیے یہ دعا سکھائی:

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَالْهَرَمِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ۔ اَللّٰهُمَّ اٰتِ نَفْسِيْ تَقْوٰهَا وَزَكِّهَآ اَنْتَ خَيْرُ مَنْ زَكّٰهَا اَنْتَ وَلِيُّهَا وَمَوْلَاهَا۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عِلْمٍ لَّايَنْفَعُ وَمِنْ قَلْبٍ لَّايَخْشَعُ وَمِنْ نَّفْسٍ لَّاتَشْبَعُ وَمِنْ دَعْوَةٍ لَّايُسْتَجَابُ لَهَا۔

ترجمہ: ''اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں ناتوانی اور کاہلی سے اور بخیلی، بزدلی اور بڑھاپے سے اور قبر کے عذاب سے۔ اے اللہ تو میرے نفس کو پرہیز گاری عطا فرما اور اس کو پاک کر تو سب سے اچھا پاک صاف کرنے والا ہے تو ہی اس نفس کا مولا اور آقا ہے، اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں۔ ایسے دل سے جو نہ ڈرے اور ایسے نفس سے جو آسودہ نہ ہو اور ایسے علم سے جو نفع نہ دے اور ایسی دعا سے جو قبول نہ ہو۔

(مسلم جلد ۲، صفحہ ۳۵۰)

# دین ودنیا کی درستگی کے لیے دعا

رسول اللہ ﷺ دنیا و آخرت کی درستگی اور اصلاح کے بارے میں اس دعا کو پڑھا کرتے تھے:

اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ لِیْ دِیْنِیَ الَّذِیْ هُوَ عِصْمَةُ اَمْرِیْ وَاَصْلِحْ لِیْ دُنْیَایَ الَّتِیْ فِیْهَا مَعَاشِیْ وَاَصْلِحْ لِیْ اٰخِرَتِیَ الَّتِیْ فِیْهَا مَعَادِیْ وَاجْعَلِ الْحَیٰوةَ زِیَادَةً لِّیْ فِیْ كُلِّ خَیْرٍ وَّاجْعَلِ الْمَوْتَ رَاحَةً لِّیْ مِنْ كُلِّ شَرٍّ۔

ترجمہ: ’’اے اللہ تو میرے اس دین کی اصلاح فرما جو میرے کام کی حفاظت کرنے والا ہے اور میری دنیا کی اصلاح فرمادے، جس میں میری روزی ہے اور میری آخرت کوٹھیک کردے جہاں مجھے دوبارہ جانا ہے اور میری زندگی کو میری ہر ایک بھلائی کی زیادتی کا سبب بنادے اور موت کو ہر ایک برائی سے راحت کا سبب بنادے۔‘‘

(مسلم جلد۲ صفحہ ۳۴۹)

غور کیجیے کہ کتنی پیاری دعا ہے، قربان جایئے حضور اکرم ﷺ پر امت کو کیسی دعا سکھلا کر گئے کہ اس میں دین و دنیا دونوں کی اصلاح، آخرت کی بہتری، زندگی بھلائیوں میں گزارنے اور موت کو سبب راحت بنانے، ان تمام چیزوں کی دعا مانگنا سکھلا گئے جو ہر مسلمان مرد و عورت، بچے اور بوڑھے کی ضرورت ہے، خود بھی اس دعا کو مانگیں اور ہر مسلمان کو سکھائیں، جتنوں کو آپ یہ دعا سکھائیں گے ان سب کا اجر آپ کو ملے گا۔

# بڑے بڑے کاموں میں آسانی

جو شخص ذیل کی آیت صبح و شام سات سات مرتبہ پڑھ لے تو اس کے بہت بڑے بڑے کام اللہ تعالیٰ اپنے ذمہ لے لیتے ہیں اور وہ آسانی سے پورے ہو جاتے ہیں۔ خواہ جھوٹے دل سے ہی پڑھ لے۔



حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو بندہ بھی سات مرتبہ یہ دعا پڑھے گا چاہے وہ سچے دل سے پڑھے یا جھوٹے دل سے اللہ تعالیٰ اس کے غم اور پریشانی کو ضرور دور کردیں گے۔

(حیاۃ الصحابہ حصہ سوم صفحہ ۱۱۴ تفسیر قرطبی جلد ۸ صفحہ ۱۹۲)

حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۝

ترجمہ: ’’میرے لیے (تو) اللہ تعالیٰ (حافظ و ناصر) کافی ہے اس کے سوا کوئی معبود ہونے کے لائق نہیں۔ میں نے اسی پر بھروسہ کرلیا اور وہ بڑے بھاری عرش کا مالک ہے۔‘‘

(ترغیب جلد ا صفحہ ۴۵۱)

# روزی کی کشادگی کے لیے دعا

تنگی رزق کی شکایت پر ایک بار مفتی شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ انبیاء علیہم السلام کی سنت ہے، رزق جتنا مقدر ہوتا ہے اتنا ہی ملتا ہے اس (کو بڑھانے) کا کوئی خاص وظیفہ نہیں، ہاں دعا کرنا چاہیے، دعا کرنے سے اللہ تعالیٰ سکون دیں گے جب اللہ تعالیٰ سے تعلق بڑھ جاتا ہے پھر پریشانی نہیں ہوتی اور تعلق پیدا کرنے کی بڑی ترکیب یہ ہے کہ خوب مانگا کرے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کشائش رزق کے لیے یہ دعا کرتی تھیں۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ اَوْسَعَ رِزْقِكَ عَلَیَّ عِنْدَ كِبَرِ سِنِّیْ وَانْقِطَاعِ عُمُرِیْ۔

ترجمہ: ’’اے اللہ تو میری روزی کو کشادہ کردے میرے بڑھاپے اور میری عمر کے ختم ہونے تک۔‘‘

(جامع صغیر جلد ا صفحہ ۵۷ ترغیب جلد ۴ صفحہ ۵۸۶)

اَللّٰهُمَّ ابْسُطْ عَلَیْنَا مِنْ بَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتِكَ وَفَضْلِكَ وَرِزْقِكَ۔

ترجمہ: ’’اے اللہ آپ ہم پر اپنی برکتوں اپنی رحمتوں اپنے فضل اور اپنے دیئے ہوئے رزق میں فراغت اور فراخی نصیب فرمایئے‘‘۔

(الحزب الاعظم صفحہ ۶۰)

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا مِنْ فَضْلِكَ وَلَاتَحْرِمْنَا رِزْقَكَ وَبَارِكْ لَنَا فِيْ مَارَزَقْتَنَا، وَاجْعَلْ غِنَآءَ نَا فِيْ اَنْفُسِنَا وَاجْعَلْ رَغْبَتَنَا فِيْمَا عِنْدَكَ۔

ترجمہ: اے اللہ ہم کو اپنے فضل سے رزق عطا فرما اور اپنا رزق ہم سے مت روک اور جو رزق تو نے ہم کو عطا فرما دیا ہے اس میں ہمیں برکت دے اور ہم کو دل کی تو نگری عطا فرما اور ہمارے دل میں ان نعمتوں کی رغبت ڈال دے جو تیرے ہاں ہیں؟۔"

(کنز العمال جلد ۲ صفحہ ۱۲۱ ابن ابی شیبہ جلد ۱۰ صفحہ ۲۸۳)

# رزق کی تنگی سے حفاظت کا مجرب عمل

مولانا شاہ عبدالغنی پھولپوری رحمہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ حضرت حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ جو شخص صبح کو ستر مرتبہ پابندی سے یہ آیت پڑھا کرے وہ رزق کی تنگی سے محفوظ رہے گا اور فرمایا کہ بہت مجرب عمل ہے۔

اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ

ترجمہ: "اللہ نرمی رکھتا ہے اپنے بندوں پر روزی دیتا ہے جس کو چاہے اور وہی ہے زور آور زبردست۔"

(معارف القران جلد ۷ صفحہ ۶۸۴)

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ ضَعِيْفٌ فَقَوِّنِیْ رِضَاكَ ضُعْفِیْ وَخذَالِیَ الْخَيْرِ بِنَا صِيلَتِیْ وَاجْعَلِ الْاِسْلَامَ مُنْتَهٰی رِضَائِیْ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ ضَعِيْفٌ فَقَوِّنِیْ وَاِنِّیْ ذَلِيْلٌ فَاَعِزَّنِیْ وَاِنِّیْ فَقِيْرٌ فَارْزُقْنِیْ۔

ترجمہ: "اے اللہ میں کمزور ہوں، تو میری کمزوری کو اپنی رضا کے طلب میں قوت دے اور بھلائی کی توفیق عنایت فرما اور اسلام کو میری پسندیدگی کی انتہا بنا دے۔ اے اللہ! میں کمزور ہوں، مجھے قوت دے، میں ذلیل ہوں، مجھے عزت دے۔ میں فقیر ہوں مجھے روزی دے۔"

(مجمع الزوائد جلد ۱۰ صفحہ ۱۷۹)



حضرت جریر ابن عبداللہؓ ارشاد فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جس نے گھر میں داخل ہو کر سورۃ اخلاص پڑھی تو اس کے گھر والوں سے اور اس کے پڑوس والوں سے فقر دور ہوگا۔

(مجمع الزوائد جلد ۱۰ صفحہ ۱۲۸)

## وضاحت:

1. طلب رزق اور برکت کے لیے یہ ضروری ہے کہ کوشش بھی کرے، بعض لوگ کچھ عرصہ تک ملازمت نہ ملنے کی بنا پر گھر میں مایوس ہو کر بیٹھ جاتے ہیں اور پھر طرح طرح کی بیماریوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں، لہٰذا مسلمان کو کسی حال میں بھی مایوس نہ ہونا چاہیے، اللہ تعالیٰ سے اچھی امید رکھے اور گھر پر نا امید بالکل نہ بیٹھے۔ صبح سے شام تک کوشش کرے، پانچ وقت کی نماز کا جماعت سے اہتمام رکھے اور خود بھی یہ دعائیں مانگے اور بیوی بچوں سے بھی کہیے کہ وہ بھی یہ دعائیں مانگیں۔
2. اسی طرح گناہوں سے توبہ کرے، چھوٹے بڑے ہر گناہ سے بچنے کی پوری کوشش کرے، غفلت ولا پرواہی سے کوئی گناہ ہو جائے تو فوراً توبہ واستغفار کرے۔ اس لیے کہ گناہ بھی روزی میں رکاوٹ کا سبب بنتے ہیں اور توبہ واستغفار سے روزی کے بند دروازے کھلتے ہیں۔
3. اسی طرح يَاغَنِيُّ يَامُغْنِيْ بھی پڑھتا رہے۔

# رزق حلال کے لیے دعا

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔

ترجمہ: "اے اللہ! حرام کے بدلے تو مجھے میری ضرورت کے مناسب حلال روزی عطا فرما اور اپنے فضل سے اپنے ماسوا سے بے نیاز کر دے۔"

(ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۹۶)

یہ بہت ہی پیاری دعا ہے۔ حلال اور کشادہ روزی کے لیے ستر مرتبہ شروع اور اخیر میں دس مرتبہ درود شریف پڑھ کر یہ دعا مانگنا بہت ہی مفید ہے۔

# محتاجی اور ذلّت سے پناہ مانگنے کی دعا

محتاجی اور ذلت سے پناہ مانگنے کے لیے آنحضرت ﷺ اس دعا کو پڑھا کرتے تھے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْفَقْرِ وَالْقِلَّةِ وَالذِّلَّةِ وَاَعُوْذُبِكَ اَنْ اَظْلِمَ اَوْ اُظْلَمَ۔

ترجمہ: اے اللہ! میں تیری پناہ چاہتا ہوں محتاجی سے اور تیری پناہ چاہتا ہوں، مال کی کمی اور ذلت سے اور تیری پناہ چاہتا ہوں اس سے کہ میں کسی پر ظلم کروں یا کوئی مجھ پر ظلم کرے۔"

(ابوداؤد جلد ۱ صفحہ ۲۲۳)

# بے روزگاری اور بھوک سے پناہ چاہنے کی دعا

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبُؤْسِ وَالتَّبَآؤُسِ۔

ترجمہ: اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں، تنگ دستی کی مصیبت سے اور حد سے گزری ہوئی تنگ دستی سے۔" (حزب الاعظم صفحہ ۹۷ بحوالہ طبرانی ص ۳۹۳)

# قرض سے نجات کے لیے دعا

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّيْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ۔

ترجمہ: "اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں فکر اور غم سے اور تیری پناہ چاہتا ہوں عاجزی سے اور سستی سے اور تیری پناہ چاہتا ہوں بزدلی اور بخل سے اور تیری پناہ چاہتا ہوں قرض کے بوجھ سے اور لوگوں کے دباؤ سے۔"



حضرت ابوسعید خدریؓ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ رسول اللہ ﷺ مسجد میں داخل ہوئے تو وہاں ایک انصاری صحابی کو دیکھا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس سے پوچھا ابوامامہ کیا ہوا کہ آپ نماز کے وقت کے علاوہ مسجد میں بیٹھے ہیں، انہوں نے جواب دیا یارسول اللہ ﷺ! مجھ پر فکروں اور قرضوں کا ہجوم ہوگیا ہے، رسول اللہ ﷺ نے ان سے فرمایا کہ میں تجھے وہ کلمات سکھاؤں کہ جب تو اسے پڑھے تو تیرے غم دور ہوں اور تیرا قرضہ ادا ہو؟ انہوں نے کہا ضرور یا رسول اللہ ﷺ، تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تو صبح وشام یہ (مذکورہ بالا) کلمات پڑھا کر۔

وہ صحابی ارشاد فرماتے ہیں کہ میں نے ایسا ہی کیا تو اللہ تعالیٰ نے میری پریشانیوں کو دور کر دیا اور میرے قرضوں کو مجھ سے ادا کروادیا۔ (ابوداؤد جلد ۱ صفحہ ۲۲۴)

# چار عظیم فائدے

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص روزانہ سو مرتبہ:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ۔

پڑھے (تو یہ کلمات اس کے لیے فقر و فاقہ سے حفاظت کا ذریعہ اور قبر کی وحشت و تنہائی میں انسیت کا باعث ہوں گے اور ان کلمات (کی برکت) سے پڑھنے والا اغناء (ظاہری اور باطنی) حاصل کرلے گا اور (قیامت کے دن) ان کلمات کی برکت سے وہ جنت کے دروازہ پر دستک دے گا۔

## تشریح:

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ۔

روزانہ سو بار پڑھنے والے کو چار بڑے بڑے فائدے حاصل ہوں گے، ان میں سے ہر فائدہ ایسا ہے جس کا ہر شخص محتاج ہے، لہٰذا ہر شخص کو ہر روز اس کی ایک تسبیح پڑھ لینی چاہیے وہ فوائد یہ ہیں:

1. فقر وفاقہ اور معاشی تنگی دور ہونا۔
2. قبر کی وحشت دور ہو کر راحت وانسیت حاصل ہونا۔
3. غنا ظاہری وباطنی نصیب ہونا۔
4. جنت کے دروازے پر دستک دینے اور جنت میں داخل ہونے کی سعادت ملنا۔

(ماخوذ از ''عمل مختصر اور ثواب زیادہ'' مفتی عبدالرؤف سکھروی صاحب)

## آفات وبلیّات سے حفاظت

جو شخص صبح وشام درج ذیل کلمات دس مرتبہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے لیے سو نیکیاں لکھ دے گا اور سو گناہ نامۂ اعمال سے مٹا دے گا اور اسے ایک غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا اور اس دن اور اس رات میں آفات ومکروہات سے محفوظ رہے گا۔ (ابن ماجہ صفحہ ۲۸۴)

اس کے ساتھ ساتھ روزانہ اپنی حیثیت کے موافق صدقہ وخیرات کا بھی اہتمام رکھیں۔ اگر آپ کے ماتحت کچھ لوگ کام کرتے ہیں تو ان کی بھی جائز ضروریات کا خیال رکھتے ہوئے علاوہ تنخواہ کے بھی ان پر احسان کرتے رہیں۔ ان کی دلی دعاؤں کی برکت سے آپ اور آپ کے گھر والے ہر طرح کی بلاؤں سے محفوظ رہیں گے۔ وہ کلمات یہ ہیں:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

ترجمہ: ''اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ تنہا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اسی کے لیے ملک ہے اور اسی کے لیے حمد ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔''

(ترمذی جلد۲ صفحہ ۱۹۴، ابن ماجہ صفحہ ۲۸۴)

آفات اور بلیّات سے حفاظت کی ایک بہترین تدبیر یہ ہے کہ کسی کا دل نہ دکھائے، اپنی طرف سے ہر ایک کو راحت پہنچانے کی کوشش کرے، اگر اپنی طرف سے کسی کو تکلیف پہنچ چکی ہو تو اس سے معافی مانگ لے۔



## دشمن اور ظالم کے شر سے حفاظت کے لیے

جس کو کسی ظالم شخص سے کوئی نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو، اس کے شر سے حفاظت کے لیے یہ دعا مانگے

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ○ (پارہ:۱۱ سورہ یونس)

ترجمہ: اے ہمارے پروردگار! ہمیں ظالم لوگوں کا نشانۂ ستم نہ بنایئے۔'' (آیت نمبر: ۸۵)

حضرت مہلب بن ابی صفرۃؓ سے روایت ہے، انہوں نے فرمایا کہ مجھ سے ایسے شخص نے روایت کی کہ جس نے خود رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ آپ (کسی جہاد کے موقع پر رات میں حفاظت کے لیے) فرمارہے تھے کہ اگر رات میں تم پر چھاپہ مارا جائے تو تم حٰمٓ لَا يُنْصَرُوْنَ پڑھ لینا جس کا حاصل لفظ حم کے ساتھ یہ دعا کرنا ہے کہ ہمارا دشمن کامیاب نہ ہو اور بعض روایات میں حٰمٓ لَا يُنْصَرُوْ بغیر نون کے آیا ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ جب تم حم کہو گے تو دشمن کامیاب نہ ہوگا۔ اس سے معلوم ہوا کہ حم دشمن سے حفاظت کا قلعہ ہے۔ (ترمذی جلد۱ صفحہ ۲۹۷، ابوداؤد جلد۱ صفحہ ۳۵۶)

حضرت ابوہریرۃؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جس شخص نے شروع دن میں آیۃ الکرسی اور سورۃ مومن کی پہلی تین آیتیں حم سے الیہ المصیر تک پڑھ لیں وہ اس دن ہر برائی اور تکلیف سے محفوظ رہے گا۔ (ابن کثیر جلد۴ صفحہ ۶۹، ترمذی جلد۲ صفحہ ۱۱۵)

## ہر مشکل سے نجات اور غم وپریشانی، صدمہ وبے چینی دور کرنے کے لیے دعائیں

1. جب آدمی کسی مشکل میں گھرا ہوا ہو یا اسے کوئی پریشانی درپیش ہو یا وہ بے وسیلہ ہو تو یہ دعا کرے۔ اسی طرح طلب روزگار کے لیے بھی مجرب عمل ہے۔

رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ

ترجمہ: ''میرے پروردگار'' میں اپنے لیے آپ کی نازل کی ہوئی ہر بھلائی کا محتاج ہوں۔''

قرآن کریم میں ہے کہ یہ دعا حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اس وقت مانگی تھی جب وہ فرعون اور اس کے کارندوں کے ظلم سے نجات پانے کے لیے مصر سے فرار ہو کر مدینہ پہنچے تھے اور وہاں بظاہر ان کا کوئی پرسان حال نہیں تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اس دعا کی برکت سے ان کی ملاقات حضرت شعیب علیہ السلام سے کرائی اور ان کی خوشگوار زندگی کا آغاز ہوا۔

2. جب کسی پریشانی یا کسی کی ایذا رسانی سے تکلیف ہو یا کوئی ایسی مشکل درپیش ہو جس کا حل آپ کے پاس موجود نہ ہو تو کثرت سے یہ دعا پڑھیے:

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ۔ (مشکوٰۃ جلد۲ صفحہ۲۱۶، ابن سنی صفحہ۹۰)

3. ان شاء اللہ تعالیٰ غم سے نجات اور سکون و طمانیت قلب حاصل ہوگی۔

4. نیز یہ دعا قرآن کریم کی تلاوت کرنے سے پہلے اور تلاوت کرنے کے بعد بھی مانگنی چاہیے۔

حضرت یونس علیہ السلام مچھلی کے پیٹ میں تھے تو یہ کلمہ خاص طور سے پڑھتے تھے:

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ترجمہ: ”تیرے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، پاک ہے تو بیشک میں گناہ گاروں میں سے ہوں۔“ (سورۃ الانبیاء پارہ 17)

اللہ تعالیٰ نے اسی کلمہ کی برکت سے انہیں اس آزمائش سے نجات عطا فرمائی اور وہ مچھلی کے پیٹ سے صحیح سالم نکل آئے۔

ترمذی میں حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا: حضرت یونس علیہ السلام نے جو دعا مچھلی کے پیٹ میں کی تھی اسے جو مسلمان بھی کسی مقصد کے لیے پڑھے گا اس کی دعا قبول ہوگی۔ (ترمذی جلد۲ صفحہ۱۸۸)

اسی لیے بزرگوں سے یہ منقول چلا آتا ہے کہ وہ انفرادی یا اجتماعی مصیبت کے وقت یہ کلمہ سوا لاکھ مرتبہ پڑھتے ہیں اور اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ مصیبت کو دور فرما دیتا ہے۔

(ماخوذ از تفسیر معارف القرآن صفحہ۴۷۹ جلد۷)



آیت کریمہ کے ورد کے ساتھ ساتھ گناہوں سے بچنے کا اور فرائض و واجبات کو ادا کرنے کا ضرور اہتمام کیا جائے۔

بعد نماز عشاء اس آیت کریمہ کو ایک سو گیارہ مرتبہ یا تین سو تیرہ مرتبہ اور اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اپنی حاجات کی دعا کی جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غم سے نجات مل جائے گی۔

**فائدہ:**

حدیث شریف میں آیا ہے کہ:

جو بھی مسلمان آدمی کسی بھی مقصد کے لیے اس آیت کریمہ کو پڑھ کر دعا مانگے گا اللہ تعالیٰ اس کی دعا ضرور قبول فرمائیں گے۔ (ترمذی، جلد۲ صفحہ۱۸۸)

5. جو شخص کسی بھی رنج وغم، اضطراب و پریشانی میں گرفتار ہو یا کسی مشکل میں گرفتار ہو اس کو یہ پڑھنا چاہیے:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَظِیْمُ الْحَلِیْمُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِیْمِ۔

ترجمہ: ”اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں جو بہت ہی بزرگ اور بڑا ہی بردبار ہے، اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں جو عرش عظیم کا رب (مالک) ہے، اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں جو آسمانوں اور زمین کا پروردگار ہے اور عرش کریم کا مالک ہے۔“

(مشکوٰۃ جلد۱ صفحہ۲۱۲، ترمذی جلد۲ صفحہ۱۸۱)

6. جب بھی کسی مصیبت و بلا یا خوفناک امر کے پیش آنے کا اندیشہ ہو یا کسی بہت بڑی مصیبت میں گرفتار ہو جائے تو کثرت سے اس کا ورد رکھے۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا۔

ترجمہ: ”کافی ہے ہمارے لیے اللہ اور وہ بہت ہی اچھا کارساز ہے، اللہ پر ہی ہم نے بھروسہ کیا ہے۔“

**فائدہ:**

حدیث شریف میں آیا ہے کہ:

اگر کسی بلا یا خوفناک امر (مصیبت) پیش آنے کا اندیشہ ہو تو مذکورہ بالا دعا کا ورد رکھے۔

(ابوداؤد حدیث نمبر ۳۱۴۳ کتاب القضایا مسند احمد حدیث نمبر ۲۸۵۳ و ۲۲۸۵۸)

اَللّٰھُمَّ رَحْمَتَكَ اَرْجُوْا فَلَا تَكِلْنِیْ اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَةَ عَیْنٍ وَّاَصْلِحْ لِیْ شَاْنِیْ كُلَّهٗ لَآاِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ۔

7. ''اے اللہ! میں تیری رحمت ہی کی امید رکھتا ہوں، پس تو مجھے پلک جھپکنے کے لیے بھی میرے نفس کے سپرد مت کر اور میرے سب کام درست کر دے، تیرے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔'' (ابن سنی صفحہ ۱۲۲)

8. اور یہ دعا گڑگڑا کر مانگیں:

یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ۔

ترجمہ: ''اے (ہمیشہ ہمیشہ) زندہ رہنے والے، اے (تمام مخلوق کو) قائم رکھنے (اور سنبھالنے) والے، تیری ہی رحمت کے واسطے فریاد کرتا ہوں۔''

(ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۹۱، مشکوٰۃ جلد ۱ صفحہ ۲۱۶)

رسول اللہ ﷺ کو جب کوئی فکر لاحق ہوتی تو آپ ﷺ یہ (مذکورہ بالا) دعا بکثرت پڑھتے تھے۔

اس لیے سجدہ میں پڑ کر **یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ** بار بار کہتے رہیں۔

9. یہ دعا پڑھیں:

لَآاِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ترجمہ: ''تیرے سوا کوئی لائق عبادت نہیں، میں آپ کی پاکی بیان کرتا ہوں بے شک میں ہی (اپنے اوپر) ظلم کرنے والوں میں سے ہوں۔''



10. لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِیْمُ الْكَرِیْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ عِبَادِكَ حَسْبِیَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ۔

ترجمہ: ''کوئی عبادت کے لائق نہیں۔ مگر اللہ جو بہت بُردبار اور بزرگ ہے۔ اللہ ہی کے لیے پاکی ہے۔ جو آسمانوں اور زمینوں اور بڑے عرش کا رب ہے، اللہ رب العالمین کے لیے ساری تعریفیں ہیں۔ اے اللہ میں تیرے بندوں کی برائی سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔ اللہ ہی مجھے کافی ہے اور بہت اچھا کارساز ہے۔''

11. نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں پریشانی اور مشکل کے وقت جو شخص آیۃ الکرسی اور سورۃ بقرہ کی آخری آیتیں پڑھ لیا کرے۔ اللہ تعالیٰ اس کی فریادرسی فرما کر پریشانی کو دور فرما دے گا اور فرمایا جو:

اَنْتَ وَلِیُّنَا فَاغْفِرْلَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الْغَافِرِیْنَ ۝ وَاكْتُبْ لَنَا فِیْ هٰذِهِ الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ اِنَّا هُدْنَآ اِلَیْكَ ۝ (سورۃ المومنون)

پڑھا کرے اللہ تعالیٰ اس کی بے چینی دور فرما دے گا اور فرمایا غم اور مشکل کے وقت پڑھا کرو۔

12. اَللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّیْ لَآاُشْرِكُ بِهٖ شَیْئًا۔

ترجمہ: ''اللہ میرا پروردگار ہے میں اس کے ساتھ کسی کو بھی شریک نہیں کرتا۔''

(ابوداؤد، نسائی، ابن ماجہ صفحہ ۲۸۵)

## جب کوئی چیز گم ہو جائے یا چوری ہو جائے

جب کوئی چیز گم ہو جائے یا چوری ہو جائے تو سب سے پہلے تو اپنے اعمال پر نظر ڈالئے اگر اس میں کوئی کوتاہی نظر آئے تو فوراً اس کو دور کرنے کی فکر کریں اور کثرت سے استغفار کریں، پھر ہر نماز کے بعد انتہائی عاجزی اور انکساری کے ساتھ اس دعا کو پچیس مرتبہ پڑھیے:

اَللّٰهُمَّ رَآدَّا الضَّآلَّةِ وَهَادِیَ الضَّلَالَةِ اَنْتَ تَهْدِیْ مِنَ الضَّلَالَةِ اُرْدُدْ عَلَیَّ ضَآلَّتِیْ بِقُدْرَتِكَ وَسُلْطَانِكَ فَاِنَّهَا مِنْ عَطَآئِكَ وَفَضْلِكَ۔

1. ''اے اللہ! اے گمشدہ کو واپس کرنے والے اور راہ بھٹکے ہوئے کو راہ دکھانے والے تو ہی گمشدہ کو راہ بتاتا ہے، اپنی قدرت اور غالبیت کے ذریعہ میری گمشدہ چیز کو واپس فرما دے کیونکہ بیشک وہ تیری عطا اور تیرے فضل سے مجھے ملی تھی۔''
(الطبرانی فی الکبیر عن ابی ھیرہ جلد ۱۲ صفحہ ۳۴۰ مجمع الزوائد جلد ۱۰ صفحہ ۱۳۳)

2. یا وضو اچھی طرح کر کے دو رکعت نماز (نفل) پڑھیں اور تشہد کے بعد (دوران نماز ہی) یہ دعا پڑھیں۔

## رنج وغم اور فکر کے دور کرنے کی دعا

1. لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ۔

ترجمہ: ''(کسی بھی کام کی) طاقت اور قوت اللہ (کی مدد) کے سوا (میسر) نہیں۔''

## وحشت اور گھبراہٹ کے وقت کی دعا

جو شخص وحشت وگھبراہٹ محسوس کرے اسے یہ دعا پڑھنی چاہیے:

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنِ۔

ترجمہ: ''میں اللہ کے ہمہ گیر کلمات کی پناہ لیتا ہوں اللہ کے غضب (وغصہ) سے اور اس کے بندوں کے شر سے اور شیطان کے کچوکوں (وسوسوں) سے اور اس سے کہ وہ شیطان میرے پاس آئیں۔''

(مشکوٰۃ جلد ۱ صفحہ ۲۱۷، ابن سنی صفحہ ۲۱۳، ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۹۱)



## کسی چیز سے مغلوب ہو جانے کے وقت کی دعا

جب کسی شخص یا کسی چیز سے مغلوب (اور بے بس ہو جائے) تو یہ پڑھنا چاہیے۔

حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّاهُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

ترجمہ: ''کافی ہے میرے لیے اللہ، اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں میں نے اسی پر بھروسہ کیا اور وہ بڑے بھاری عرش کا مالک ہے۔'' (معارف القرآن جلد ۴ صفحہ ۴۹۵)

## کسی خاص شخص یا گروہ سے خوف کے وقت کی دعا

1. اگر کسی شخص سے (کسی قسم کا) خوف ہو تو یہ دعا پڑھیں:

اَللّٰهُمَّ اكْفِنَاهُ بِمَا شِئْتَ۔

ترجمہ: ''اے اللہ تو ہمیں اس شخص سے بچا جس طرح تو چاہے۔'' (کنز العمال جلد ۲ صفحہ ۳۹۲)

بعض اوقات آدمی اچانک کسی ایسے راستے میں پھنس جاتا ہے کہ آگے آنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ یہاں پر خطرہ ہے تو اس وقت بھی یہ دعائیں مانگنی چاہئیں۔

2. اگر کسی خاص گروہ سے خوف ہو تو یہ پڑھیں:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِهِمْ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ

''اے اللہ میں تجھے ان کے مقابلہ میں (اپنے لیے) سپر (ڈھال) بناتا ہوں اور ان کی برائیوں سے تیری پناہ لیتا ہوں۔'' (مسند احمد حدیث نمبر ۱۸۸۸)

## جب گناہ کا داعیہ پیدا ہو

جب کسی گناہ کا داعیہ دل میں پیدا ہو تو یہ دعا مانگنی چاہیئے۔

خصوصاً ایسے وقت میں جب کسی نامحرم پر غلطی سے نظر پڑ جائے اور دل میں وسوسے آنے لگیں تو بھی یہ دعا مانگیں۔

رَبَّنَآ اَفۡرِغۡ عَلَيۡنَا صَبۡرًا وَّتَوَفَّنَا مُسۡلِمِيۡنَ

ترجمہ: ''اے ہمارے پروردگار! ہم پر صبر نازل فرما دیجئے اور ہمیں فرماں بردار ہونے کی حالت میں موت دیجئے۔''

یہ دعا ایسے وقت بھی پڑھنی چاہیے جب کوئی صدمہ پہنچا ہو اور اس کی وجہ سے دل بے تاب ہو یا کسی طاقتور دشمن سے مقابلہ ہو۔

## اطمینان قلب اور کام کی سہولت کے لیے

جب کسی مسئلے میں اطمینان نہ ہو رہا ہو یا کسی طالب علم کو اپنا سبق سمجھ میں نہ آ رہا ہو، تو یہ دعا کرے:

قَالَ رَبِّ اشۡرَحۡ لِیۡ صَدۡرِیۡ وَيَسِّرۡ لِیۡۤ اَمۡرِیۡ (سورۃ طٰہٰ)

ترجمہ: ''اے میرے پروردگار! میرا سینہ کھول دیجئے اور میرے کام کو آسان کر دیجئے۔''

کسی کو تقریر کرنی ہو یا درس دینا ہو یا کوئی مضمون لکھنا ہو تو مذکورہ بالا دعا کے ساتھ یہ بھی اضافہ کرے:

وَاحۡلُلۡ عُقۡدَةً مِّنۡ لِّسَانِیۡ يَفۡقَهُوۡا قَوۡلِیۡ (سورۃ طٰہٰ)

ترجمہ: ''اور میری زبان سے گرہ کھول دیجئے تاکہ یہ لوگ میری بات سمجھ لیں۔''

يَامُقَلِّبَ الۡقُلُوۡبِ ثَبِّتۡ قَلۡبِیۡ عَلٰی دِيۡنِكَ

ترجمہ: ''اے دلوں کے پلٹنے والے میرے دل کو اپنے دین پر جمائے رکھ۔''

(ترمذی جلد۲ صفحہ۱۹۲)



## نفاق اور بری عادتوں سے پناہ مانگنے کی دعا

رسول اللہ ﷺ اس دعا کو پڑھ کر نفاق اور برے اخلاق سے پناہ مانگتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ مِنَ الشِّقَاقِ وَالنِّفَاقِ وَسُوۡءِ الۡاَخۡلَاقِ۔

ترجمہ: ''اے اللہ! میں تیری پناہ چاہتا ہوں بدبختی اور نفاق اور برے اخلاق سے۔''

(ابوداؤد جلد ا صفحہ۲۲۳)

اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ مِنۡ مُّنۡكَرَاتِ الۡاَخۡلَاقِ وَالۡاَعۡمَالِ وَالۡاَهۡوَآءِ۔

ترجمہ: الٰہی! میں تیری پناہ چاہتا ہوں بری عادتوں، اور برے کاموں اور بری خواہشوں سے۔

(مشکوٰۃ جلد ا صفحہ۲۱۷)

## نفس کی برائی سے پناہ مانگنے کی دعا

آنحضرت ﷺ نے حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ کو یہ دعا تعلیم فرمائی تھی:

اَللّٰهُمَّ اَلۡهِمۡنِیۡ رُشۡدِیۡ وَاَعِذۡنِیۡ مِنۡ شَرِّ نَفۡسِیۡ۔

ترجمہ: ''اے اللہ! میرے دل میں بھلائی ڈال دے اور میرے نفس کی برائی سے مجھے بچا دے۔''

(مشکوٰۃ جلد ا صفحہ۲۱۷)

## شیاطین وغیرہ سے خوف کے وقت کی دعا

اگر کسی شیطان (خبیث جن) وغیرہ سے خوف ہو تو یہ پڑھیں:

اَعُوۡذُ بِوَجۡهِ اللّٰهِ الۡكَرِيۡمِ النَّافِعِ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ الَّتِیۡ لَايُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّ لَافَاجِرٌ مِّنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ وَذَرَاَ وَبَرَاَ وَمِنۡ شَرِّ مَا يَنۡزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمِنۡ شَرِّ مَا يَعۡرُجُ فِيۡهَا وَمِنۡ شَرِّ مَا ذَرَاَ فِی الۡاَرۡضِ وَمِنۡ شَرِّ مَايَخۡرُجُ مِنۡهَا وَمِنۡ شَرِّ فِتَنِ اللَّيۡلِ وَالنَّهَارِ وَشَرِّ كُلِّ طَارِقٍ اِلَّا طَارِقًا يَّطۡرُقُ بِخَيۡرٍ يَّا رَحۡمٰنُ۔

ترجمہ: میں پناہ لیتا ہوں اللہ کی جو بڑا ہی کرم کرنے اور نفع پہنچانے والا ہے اور اللہ کے ان تمام کلمات کی جن سے کوئی نیک و بد باہر نہیں ہے، ہر اس چیز کے شر سے جو اس نے پیدا کی، پھیلائی اور بے مثال بنائی اور ہر اس چیز (مخلوق) کے شر سے جو آسمان سے اترتی ہے اور ہر اس چیز کے شر سے جو آسمانوں میں چڑھتی (جاتی) ہے اور ہر اس چیز (مخلوق) کے شر سے جو اللہ نے زمین میں پھیلائی ہے اور ہر اس چیز کے شر سے جو زمین سے نکلتی ہے اور رات اور دن کے فتنوں (بلاؤں) کے شر سے اور ہر رات کو پیش آنے والے (حادثہ) کے شر سے بجز اس (پیش) آنے والے (واقعہ) کے جو خیر و برکت لاتا ہے۔ اے بہت رحم کرنے والے (مجھ پر رحم فرما)''۔

(مسند احمد حدیث نمبر ۱۴۹۱۳)

## اپنے لیے اولاد کی دعا

1. جس شخص کی اولاد نہ ہو، یا نرینہ اولاد نہ ہو، وہ یہ دعا کثرت سے مانگا کرے۔

رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ

ترجمہ: ''اے میری پروردگار! مجھے تنہا نہ چھوڑیئے، اور آپ بہترین وارث ہیں۔''

اگر ہو سکے تو دو رکعت صلوۃ الحاجت کی نیت سے پڑھے اور پھر دعا مانگے اس لیے کہ حدیث شریف میں آتا ہے۔ جو شخص تنہائی میں دو رکعت نماز پڑھے، اس کو اللہ اور اس کے فرشتوں کے سوا کوئی نہ دیکھے تو اس کو جہنم کی آگ سے بری ہونے کا پروانہ مل جاتا ہے اور جو شخص دو رکعت نماز پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے کوئی دعا مانگتا ہے تو حق تعالیٰ شانہٗ وہ دعا قبول فرما لیتے ہیں خواہ فوراً یا کسی مصلحت سے کچھ دیر کے بعد مگر قبول ضرور فرما لیتے ہیں۔

(ماخوذ از فضائل نماز صفحہ ۳۱۱)



## بچہ کے لیے تعویذ

بچہ (کو نظر بد اور ہر طرح کی آفت و بلاء، دکھ بیماری سے محفوظ رکھنے) کے لیے صبح و شام یہ دعا پڑھ کر دم کر دیں یا لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّآمَّاتِ مِنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ وَّهَآمَّةٍ وَّ مِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَّآمَّةٍ۔

ترجمہ: ''میں اللہ تعالیٰ کے کلمات تامہ کی پناہ لیتا ہوں ہر شیطان اور زہریلی بلاء کے شر سے اور ہر لگنے والی نظر بند کے شر سے''۔ ابوداؤد جلد ۲ صفحہ ۲۳۵ ابن سنی صفحہ ۲۱۱)

## گھر والوں اور اولاد کی سعادت مندی کے لیے

شوہر، بیوی اور اولاد کی نیکی، سعادت مندی اور ان کے ساتھ خوشگوار تعلقات کے لیے یہ دعا مانگی جائے:

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَ ذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا۔

(سورۃ الفرقان پارہ 19)

ترجمہ: ''اے ہمارے پروردگار! ہمیں اپنے ازواج! (یعنی بیویوں کو شوہروں اور شوہروں کو بیویوں سے) اور اپنی اولاد سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرمائیے اور ہمیں متقیوں کا سربراہ بنائیے۔''

## جسمانی دکھ تکلیف کے لیے دعا

جس شخص کا کوئی جسمانی دکھ، درد یا کوئی اور تکلیف ہو وہ اپنا دایاں ہاتھ تکلیف کی جگہ پر رکھے اور تین مرتبہ **بِسْمِ اللهِ** کہے اور سات مرتبہ یہ دعا پڑھے:

اَعُوْذُ بِاللهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَآ اَجِدُ وَاُحَاذِرُ۔

ترجمہ: ''میں اللہ اور اس کی قدرت کی پناہ لیتا ہوں اس تکلیف کے شر سے جو مجھے ہو رہی ہے اور جس سے میں ڈر رہا ہوں''۔ (ابن ماجہ صفحہ ۲۶۰ باب تعوذ النبیؐ وما عوذ بہ)

# مرض کی شدت اور زندگی سے بیزاری کے وقت

اگر کسی شدید مرض میں مبتلا اور زندگی سے بیزار ہو جائے تو مرنے کی دعا نہ کرے لیکن اگر دعا ہی کرنا ہو تو یہ دعا کرے:

اَللّٰھُمَّ اَحْیِنِیْ مَا کَانَتِ الْحَیٰوۃُ خَیْرًا لِّیْ وَتَوَفَّنِیْ اِذَا کَانَتِ الْوَفَاۃُ خَیْرًا لِّیْ۔

ترجمہ: ''اے اللہ تو مجھے زندہ رکھ جب تک کہ زندگی میرے لیے بہتر ہو اور موت دے دے جب کہ مرنا میرے لیے بہتر ہو۔''

(بخاری جلد۲ صفحہ ۸۴، مشکوٰۃ جلد ۱ صفحہ ۱۳۹)

# پیشاب بند ہو جانے اور پتھری کے لیے دعا

جب پیشاب بند ہو جائے یا پتھری ہو تو یہ دعا پڑھے:

رَبُّنَا اللّٰہُ الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ، تَقَدَّسَ اسْمُکَ، اَمْرُکَ فِی السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ، کَمَا رَحْمَتُکَ فِی السَّمَآءِ فَاجْعَلْ رَحْمَتَکَ فِی الْاَرْضِ۔ وَاغْفِرْلَنَا حُوْبَنَا وَخَطَایَانَا، اَنْتَ رَبُّ الطَّیِّبِیْنَ اَنْزِلْ رَحْمَۃً مِّنْ رَّحْمَتِکَ وَشِفَآءً مِّنْ شِفَاءِکَ عَلٰی ھٰذَا الْوَجْعِ۔

ترجمہ: ''ہمارا رب وہ اللہ ہے جو آسمان میں ہے (اے ہمارے رب) تیرا نام پاک ہے، تیرا حکم آسمان اور زمین میں یکساں ہے۔ تیری رحمت جیسے آسمان میں ہے ایسے ہی زمین میں بھی عام کردے، ہمارے گناہ اور خطائیں معاف کردے تو پاک لوگوں کا پروردگار ہے۔ پس تو اپنے (خزانہ) شفا سے شفا اور (خزانہ) رحمت سے رحمت نازل فرما دے اس بیماری پر (کہ یہ جاتی رہے)۔''

(ابوداؤد جلد۲ صفحہ ۱۸۷، مشکوٰۃ، جلد ۱ صفحہ ۱۳۶)



# پھوڑے پھنسی اور زخم کے لیے دعا

جس شخص کے پھوڑا پھنسی یا زخم ہو اس کا علاج اس طرح کرے کہ اپنی شہادت کی انگلی زمین پر رکھ کر یہ کہتے ہوئے اٹھائے اور مریض یا زخمی کے بدن پر تکلیف کی جگہ لگاتا جائے:

بِسْمِ اللّٰہِ تُرْبَۃُ اَرْضِنَا بِرِیْقَۃِ بَعْضِنَا یُشْفٰی سَقِیْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا۔

ترجمہ: اللہ کے نام کے ساتھ ہماری ہی زمین کی مٹی، ہم ہی میں سے کسی ایک شخص کے تھوک کے ساتھ، ہمارے پروردگار کے حکم سے ہمارا بیمار اچھا ہو جائے۔''

(عن عائشہؓ ابوداؤد جلد۲ صفحہ ۱۸۸، ابن سنی صفحہ ۱۹۳)

یا تکلیف کی جگہ پر ہاتھ رکھ کر طاق مرتبہ یعنی تین یا پانچ سات مرتبہ یہ پڑھے اور پھر اٹھا لے۔ اسی طرح چند مرتبہ یہ عمل کرے:

# جب آنکھ میں تکلیف ہو تو یہ دعا پڑھیں

جس شخص کی آنکھ دکھ رہی ہو وہ یہ دعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ مَتِّعْنِیْ بِبَصَرِیْ وَاجْعَلْہُ الْوَارِثَ مِنِّیْ وَاَرِنِیْ فِی الْعَدُوِّ ثَارِیْ وَانْصُرْنِیْ عَلٰی مَنْ ظَلَمَنِیْ۔

ترجمہ: ''اے اللہ! مجھے میری بینائی سے نفع پہنچا اور اس کو میرا وارث (یادگار) بنادے اور میرے دشمن (کی زندگی) میں میرا بدلہ مجھے (اپنی آنکھوں سے) دکھادے اور جو مجھ پر ظلم کرے اس پر میری مدد فرما۔''

(ابن سنی صفحہ ۱۸۹ ترمذی جلد۲ صفحہ ۲۰۰)

# بخار کے لیے دعا

جس شخص کو بخار آ جائے وہ یہ پڑھے:

بِسْمِ اللّٰهِ الْكَبِيْرِ نَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عِرْقٍ نَّعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ۔

ترجمہ: ''بزرگ و برتر اللہ کے نام سے، میں پناہ لیتا ہوں خدائے بزرگ و برتر کی، ہر جوش مارنے والی رگ کے شر سے اور جہنم کی آگ کی سوزش کے شر سے۔''

(مشکوۃ جلد ا صفحہ ۱۳۵، ابن سنی صفحہ ۱۸۹)

# ڈوبنے، جل جانے اور گر جانے سے پناہ مانگنے کی دعا

رسول اللہ ﷺ یہ دعا پڑھ کر ڈوبنے اور گر کر مرنے وغیرہ سے پناہ مانگا کرتے تھے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَدْمِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ التَّرَدِّیْ وَمِنَ الْغَرَقِ وَالْحَرَقِ وَالْهَرَمِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ يَّتَخَبَّطَنِیَ الشَّيْطَانُ عِنْدَ الْمَوْتِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ فِیْ سَبِيْلِكَ مُدْبِرًا وَّ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ لَدِيْغًا۔

ترجمہ: ''الٰہی! میں تیری پناہ چاہتا ہوں۔ دب کر مرنے سے، گر کر مرنے سے، ڈوب کر مرنے سے، جل کر مرنے اور انتہائی بڑھاپے (سٹھیا جانے) سے اور پناہ مانگتا ہوں اس بات سے کہ شیطان موت کے وقت مجھ کو بدحواس کردے اور تیری پناہ چاہتا ہوں اس بات سے کہ تیرے راستہ میں میدان جہاد سے پیٹھ پھیر کر مروں اور پناہ چاہتا ہوں کہ میں موذی کے ڈسنے سے مروں۔''



# نماز استخارہ کی دعا

استخارہ کی فضیلت احادیث میں بہت آئی۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو استخارہ کر لیا کرے وہ کبھی شرمندہ نہ ہوگا اور نہ نقصان اٹھائے گا اور استخارہ کرنا نیک نیتی کی علامت ہے۔ استخارہ نہ کرنا بد قسمتی ہے۔ آنحضرت ﷺ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اس طرح استخارہ سکھاتے جس طرح قرآن کریم کی سورتیں سکھاتے۔ مختصر استخارہ **اَللّٰهُمَّ خِرْلِیْ وَاخْتَرْلِیْ** ہے (ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۹۰) اور اصل استخارہ کی یہ ترکیب ہے کہ دو رکعت نفل نماز پڑھ کر دعائے استخارہ پڑھی جائے اور **هٰذَا الْاَمْرَ** کی جگہ اس کام کا نام لیا جائے جس کے کرنے کا ارادہ ہو۔ رسول اللہ ﷺ جب کسی کام کا ارادہ فرماتے تو **اَللّٰهُمَّ خِرْلِیْ وَاخْتَرْلِیْ** فرمایا کرتے۔ (ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۹۰) اور حضرت انس رضی اللہ عنہ سے فرمایا، اے انس جب تم کسی کام کا ارادہ کرو تو اپنے رب سے سات مرتبہ استخارہ (طلب خیر) کر لیا کرو۔ اس کے بعد غور کرو جو بات تمہارے دل میں آئے۔ اسی میں بھلائی ہے۔

(ردالمختار جلد ا صفحہ ۷۱۸ بحواہ ابن سنی)

دعائے استخارہ یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِيْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَاَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِيْمِ فَاِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَيْرٌ لِّیْ فِیْ دِيْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاقْدِرْهُ لِیْ وَيَسِّرْهُ لِیْ ثُمَّ بَارِكْ لِیْ فِيْهِ وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِيْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَاقْدِرْ لِیَ الْخَيْرَ حَيْثُ كَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِهٖ۔

ترجمہ: ''اے اللہ میں تیرے علم کے ساتھ بھلائی مانگتا ہوں اور قدرت چاہتا ہوں تیری قدرت کے ذریعے اور مانگتا ہوں تیرے فضل سے کیونکہ تو ہی قادر ہے میں قادر نہیں ہوں اور تو ہی

جانتا ہے اور میں نہیں جانتا، تو عیبوں کا جاننے والا ہے۔ اے میرے اللہ اگر تو جانتا ہے کہ یہ کام اچھا ہے میرے لیے میرے دین اور دنیا اور میرے کام کے انجام میں تو، تو اس کو میرے قابو میں کردے اور اس کو میرے لیے آسان کردے پھر اس میں میرے لیے برکت دے اور اگر تو سمجھتا ہے کہ یہ کام میرے لیے اچھا نہیں، میرے دین و دنیا اور میرے کام کے انجام میں تو، تو اس کو مجھ سے پھیر دے اور مجھ کو اس سے پھیر دے اور میرے لیے بھلائی مقرر کردے، جس جگہ بھی ہو پھر مجھ کو اس سے خوش کردے۔''

(بخاری جلد۲ صفحہ ۹۴۴، ترمذی جلد۱ صفحہ ۶۳)

# اچھا رشتہ ملنے کے لیے اہم دعائیں

ماں باپ بڑے بھائی بہن کو چاہیے کہ بچوں اور چھوٹے بھائی بہنوں کو جوان ہونے کے بعد ایسی دعائیں یاد کروادیں جن میں (اچھے رشتے کا ملنا اور عافیت کے ساتھ زندگی کا گزرنا) طلب کیا گیا ہے چونکہ یہ دعائیں خود اللہ ہی نے بتائی ہیں گویا آقا خود ہی بتلا رہے ہیں کہ ہمارے دربار میں ہم سے اس طرح مانگو۔ لہٰذا وہ دعائیں قبولیت کے زیادہ قریب ہیں۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا۝

(سورۃ الفرقان پارہ 19)

ترجمہ: ''اے ہمارے رب عنایت فرما ہم کو ہماری بیویوں اور اولاد کی طرف سے آنکھوں کی ٹھنڈک اور کر ہم کو پرہیزگاروں کا پیشوا''

# جب کھانا شروع کرے

بِسْمِ اللّٰهِ وَعَلٰى بَرَكَةِ اللّٰهِ۔

ترجمہ: ''اللہ کے نام سے اور اللہ کی برکت کے ساتھ''۔

(حصن حصین صفحہ ۲۳۰ بحوالہ حاکم عن ابی ہریرۃؓ)



# کھانے کے بعد کی دعا

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَجَعَلَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ۔

ترجمہ: ''شکر ہے اللہ کا جس نے ہم کو کھلایا اور پلایا اور کیا ہمیں مسلمانوں میں سے''۔

(ابن سنی صفحہ ۱۵۸)

# جب کوئی نیا لباس پہنے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ كَسَانِیْ مَآ اُوَارِیْ بِهٖ عَوْرَتِیْ وَاَتَجَمَّلُ بِهٖ فِیْ حَیَاتِیْ۔

ترجمہ: ''شکر ہے اللہ کا جس نے مجھے ایسا لباس پہنایا کہ ڈھانکتا ہوں اس سے اپنا ستر اور زینت کرتا ہوں اس سے اپنی زندگی میں''۔

(مشکوٰۃ شریف جلد۱ صفحہ ۳۷۷ سنن ترمذی جلد۲ صفحہ ۱۹۵)

یہ دعا نیا لباس پہنتے وقت بھی پڑھ سکتے ہیں، اسی طرح نئے لباس کا شکریہ بھی ہے کہ پرانا لباس کسی غریب کو صدقہ کردیں یا اپنے کسی غریب دوست رشتہ دار کو ہدیہ میں پیش کردیا جائے اور اس طرح کا شکر ہر نعمت پر کرسکتے ہیں یعنی نئی چیز ملنے پر اور پرانی چیز صدقہ یا ہدیہ کردیں۔

# گھر سے نکلنے کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ۔

ترجمہ: ''اللہ کے نام کے ساتھ اللہ پر بھروسہ کیا میں نے''۔

(سنن ابن ماجہ صفحہ ۲۸۵ ابوداؤد جلد۲ صفحہ ۳۴۷ ترمذی جلد۲ صفحہ ۱۸۰)

# نیند میں ڈر جانے کی دعا

جب نیند میں کوئی شخص ڈرے یا کوئی برا خواب دیکھ کر خوفزدہ ہو تو اس کو چاہیے کہ بائیں جانب تین مرتبہ تھتکار کر کروٹ بدل دے اور تین مرتبہ شیطان کے شر سے پناہ مانگے یعنی **اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ** پڑھ کر ان دعاؤں کو پڑھے۔ (ابن سنی صفحہ ۱۹۳)

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ مِنْ غَضَبِہٖ وَعِقَابِہٖ وَشَرِّ عِبَادِہٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّیٰطِیْنِ وَاَنْ یَّحْضُرُوْنِ۔

ترجمہ: ''اللہ کے پورے کلموں کے ذریعہ پناہ مانگتا ہوں اس کے غصے اور اس کے بندوں کی برائی سے اور شیطانوں کے وسوسوں سے اور ان کے میرے پاس حاضر ہونے سے۔''

(مشکوۃ جلد ا صفحہ ۲۱۷ ابن سنی صفحہ ۲۲۵)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب نیند میں تم ڈر جاؤ تو اس دعا کو پڑھ لیا کرو۔ کوئی جن، بھوت، شیطان تمہیں تکلیف نہ پہنچا سکے گا۔ (ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۸۳)

حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما اس دعا کو اپنے سمجھدار بچوں کو یاد کرا دیتے تھے۔ (ابوداؤد جلد ۲ صفحہ ۱۸۷)

# رات کی بے چینی اور نیند نہ آنے کی دعائیں

رات کو نیند نہ آنے کی وجہ سے جو بے قراری اور بے چینی ہو یا نیند اچٹ جانے سے طبیعت پریشان ہو تو ان دعاؤں کو پڑھ کر سو جائے اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس پریشانی کو دور کر دے گا۔

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی بے چینی کی شکایت رسول اللہ ﷺ سے کی آپ نے ان دعاؤں کو پڑھنے کی ترغیب دی۔ وہ پڑھنے لگے ان کی بے خوابی اور بے قراری دور ہو گئی۔



اَللّٰھُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَمَآ اَظَلَّتْ وَرَبَّ الْاَرَضِیْنَ السَّبْعِ وَمَآ اَقَلَّتْ وَرَبَّ الشَّیٰطِیْنِ وَمَآ اَضَلَّتْ کُنْ لِّیْ جَارًا مِّنْ شَرِّ خَلْقِكَ کُلِّھِمْ جَمِیْعًا اَنْ یَّفْرُطَ اَحَدٌ عَلَیَّ مِنْھُمْ اَوْ اَنْ یَّبْغِیَ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَآئُكَ وَلَآ اِلٰهَ غَیْرُكَ۔

ترجمہ: ''الٰہی تو رب ہے ساتوں آسمانوں کا اور جو چیز بھی ان کے سایہ میں ہے اور رب ہے تو ساتوں زمینوں کا اور جن چیزوں کو زمینوں نے اٹھا رکھا ہے اور رب ہے شیطانوں کا اور جن کو شیطانوں نے گمراہ کیا اپنی تمام مخلوق کی برائیوں سے مجھ کو بچا کہ مجھ پر کوئی ظلم یا زیادتی نہ کرے تیری پناہ چاہنے والا غالب ہو کر رہے گا اور تیرا نام بڑا ہی عظمت والا ہے۔'' (ترمذی جلد ۲ صفحہ ۱۹۱)

# دعائے حاجات

جو آدمی ہر نماز کے بعد اس دعا کو ہمیشہ پڑھے گا، خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد، تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کرے گا۔ اس کے دشمنوں پر اس کی مدد کرے گا اور اس کو غنی کر دے گا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اس کی زندگی اس پر آسان کر دے گا اور اس کا قرضہ ادا کر دے گا۔ اگرچہ پہاڑ کے برابر ہو۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے پورا کرے گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا اللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا وَاحِدُ یَا مَوْجُوْدُ یَا جَوَّادُ یَا بَاسِطُ یَا کَرِیْمُ یَا وَھَّابُ یَا اَلطَّوْلُ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُّ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا عَلِیْمُ یَا حَکِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ نَفِّحْنِیْ مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَیْرٍ تُغْنِیْنِیْ بِهَا عَمَّنْ سِوَاكَ اِنْ

تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَ كُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَالَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ
وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ۔ اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَاحَمِيْدُ يَامُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ يَا وَدُوْدُ
يَاذَالْعَرْشِ الْمَجِيْدِ يَا فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ اِكْفِنِىْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ
وَاَغْنِنِىْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفَظْنِىْ بِمَا حَفِظْتَ بِهِ الذِّكْرَ
وَانْصُرْنِىْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ط

## دعا برائے مغفرت والدین

### والدین کا حق ادا کرنے کی دعا:

علامہ عینیؒ نے شرح بخاری میں ایک حدیث نقل کی ہے کہ جو شخص ایک مرتبہ یہ دعا پڑھے اوراس کے بعد یہ دعا کرے کہ یا اللہ اس کا ثواب میرے والدین کو پہنچا دے، تو اس نے والدین کا حق ادا کر دیا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ
الْكِبْرِيَاءُ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ لِلّٰهِ الْحَمْدُ
رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَ رَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَلَهُ الْعَظْمَةُ فِى
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ هُوَ الْمَلِكُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ
وَ رَبُّ الْاَرْضِ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ وَلَهُ النُّوْرُ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ
الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝



## دعا برائے اولاد

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَاوَدُوْدُ يَاوَدُوْدُ يَاوَدُوْدُ

يَاذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدِ يَامُبْدِئُ مُعِيْدٍ اَسْئَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الَّذِىْ مَلَكَ
اَرْكَانَ عَرْشَ وَبِقُدْرَتِكَ الَّذِىْ قَدَّرْتَ بِهَا حَمَيْتَ خَلْقَكَ اَنْ تُصْلِحَ
لِىْ يَارَبِّىْ اَوْلَادِىْ وَ اَنْ تُقَدِّرَلِىْ وَلَهُمْ مَا فِيْهِ الْخَيْرَ وَالصَّلَاحَ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ النَّبِىِّ الْاُمِّىِّ وَ عَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ
وَسَلِّمْ عَلَيْهِ

☆......☆......☆

# آیات سکینہ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو انتہائی مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔

اطمینان وسکون کی دولت حاصل کرنے کے لیے رات کو سوتے وقت درج ذیل آیات کی تلاوت نہایت درجہ مفید ہے۔ اوّل وآخر درود شریف کا ورد اس کے اثر کو اور بڑھا دیتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ اِنَّ اٰيَةَ مُلْكِهٖٓ اَنْ يَّاْتِيَكُمُ التَّابُوْتُ فِيْهِ سَكِيْنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ
وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ اٰلُ مُوْسٰى وَاٰلُ هٰرُوْنَ تَحْمِلُهُ الْمَلٰٓئِكَةُ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً
لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۲۴۸﴾

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ثُمَّ اَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ
تَرَوْهَا وَعَذَّبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَذٰلِكَ جَزَآءُ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۲۶﴾

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ اِذْ اَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ثَانِيَ اثْنَيْنِ اِذْ هُمَا فِي
الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ
وَاَيَّدَهٗ بِجُنُوْدٍ لَّمْ تَرَوْهَا وَجَعَلَ كَلِمَةَ الَّذِيْنَ كَفَرُوا السُّفْلٰى وَكَلِمَةُ اللّٰهِ
هِيَ الْعُلْيَا وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿۴۰﴾

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ فِيْ قُلُوْبِ الْمُؤْمِنِيْنَ لِيَزْدَادُوْٓا اِيْمَانًا مَّعَ اِيْمَانِهِمْ
وَلِلّٰهِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿۴﴾

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ مَا فِيْ
قُلُوْبِهِمْ فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا ﴿۱۸﴾

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذْ جَعَلَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْحَمِيَّةَ حَمِيَّةَ الْجَاهِلِيَّةِ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَلْزَمَهُمْ كَلِمَةَ التَّقْوٰى وَكَانُوْا اَحَقَّ بِهَا وَاَهْلَهَا وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا [٢٦]

## آیات قرآنی برائے حصولِ برکت

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ [٢٦] تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ز وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ز وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ [٢٧]

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ [١٥٤]

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍ م بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ [٥٤] اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ [٥٥] وَلَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ [٥٦]



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا [١١١]

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا [١] فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا [٢] فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا [٣] اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ [٤] رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ [٥] اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ نِ الْكَوَاكِبِ [٦] وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ [٧] لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ [٨] دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ [٩] اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ [١٠]

## ہفت آیاتِ منجیات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو انتہائی مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔

قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا هُوَ مَوْلٰنَا وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝

ترجمہ: (اے رسول) آپ کہہ دیجئے کہ ہمیں نہیں پہنچتی (کوئی مصیبت) بجز اس کے جو خدا نے ہمارے لیے لکھدی ہو وہی ہمارا کارساز ہے، اور اللہ ہی پر مومنوں کو توکل کرنا چاہیے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو انتہائی مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔

وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ وَاِنْ يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ يُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝

ترجمہ: اور اگر اللہ تجھے کوئی تکلیف پہنچائے تو کوئی اس کو دور کرنے والا نہیں مگر وہی اور اگر وہ تیرے ساتھ بھلائی کا ارادہ کرے تو کوئی اس کے فضل کی تجھ سے ہٹانے والا نہیں وہ اسے پہنچاتا ہے اپنے بندوں میں سے جسے چاہتا ہے اور وہ بے حد بخشنے والا اور نہایت مہربان ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو انتہائی مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔

وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِی الْاَرْضِ اِلَّا عَلَی اللّٰهِ رِزْقُهَا وَيَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا وَمُسْتَوْدَعَهَا كُلٌّ فِیْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ○

ترجمہ: اور کوئی زمین پر چلنے پھرنے والا ایسا نہیں ہے کہ اللہ کے ذمہ اس کا رزق نہ ہو اور وہ اس کی قرار گاہ (یعنی مسکن) اور اس کے سونپے جانے کی جگہ اپنی کو جانتا ہے اور یہ اب روشن کتاب میں لکھا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو انتہائی مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔

اِنِّیْ تَوَكَّلْتُ عَلَی اللّٰهِ رَبِّیْ وَرَبِّكُمْ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ○

ترجمہ: بلاشبہ میں توکل کرتا ہوں اللہ میرے رب اور تمہارے رب پر کوئی زمین پر چلنے پھرنے والا ایسا نہیں ہے جس کی پیشانی کے بال وہ (خدا) پکڑے ہوئے نہ ہو نہیں وہ اس کے قابو میں نہ ہوا یقیناً میرا رب سیدھی راہ پر (یعنی منصف وعادل) ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو انتہائی مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔

وَكَاَيِّنْ مِّنْ دَآبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا ق اَللّٰهُ يَرْزُقُهَا وَاِيَّاكُمْ ز وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○

ترجمہ: اور کتنے ہی (زمین) چلنے پھرنے والے ایسے ہیں کہ اپنے رزق لادے نہیں پھرتے اللہ ہی ان کو رزق دیتا ہے اور تم کو بھی اور وہ خوب سننے والا، بڑا جاننے والا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو انتہائی مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔

مَا يَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ فَلَا مُمْسِكَ لَهَا وَمَا يُمْسِكْ فَلَا مُرْسِلَ لَهٗ مِنْ م بَعْدِهٖ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○

ترجمہ: اللہ لوگوں کے لیے جو رحمت (ومہربانی) کھولتا (یعنی عام کرتا) ہے، اسے کوئی روکنے (اور بند کرنے) والا نہیں، اور جو روکتا ہے اسے کوئی چھوڑنے اور کھولنے والا نہیں اس کے بعد اور وہی زبردست صاحب حکمت ہے۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو انتہائی مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ قُلْ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَنِیَ اللّٰهُ بِضُرٍّ هَلْ هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖ اَوْ اَرَادَنِیْ بِرَحْمَةٍ هَلْ هُنَّ مُمْسِكٰتُ رَحْمَتِهٖ قُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ○

ترجمہ: (اے رسول) اگر آپ ان سے پوچھیں کہ کس نے پیدا کیا آسمانوں اور زمین کو تو وہ ضرور یہی کہیں گے کہ اللہ نے انہیں پیدا کیا آپ کہہ دیں کہ کیا تم یہ سمجھتے ہو کہ جنہیں تم اللہ کے سوا پکارتے (معبود قرار دیتے) ہو (وہ) اللہ اگر مجھے کوئی تکلیف پہنچانا چاہے تو کیا وہ اس کی تکلیف دور کرنے والے ہیں یا وہ میرے ساتھ رحمت کا ارادہ فرمائے تو کیا وہ اس کی رحمت کو روکنے والے ہیں (ہرگز ایسا نہیں) آپ کہہ دیں کہ مجھے کافی ہے اللہ (صرف) اسی پر توکل کرتے ہیں توکل کرنے والے پاک (ومنزہ) ہے آپ کا رب، ملک عزت اور عظمت) ان باتوں سے جو وہ بیان کرتے ہیں اور سلام ہو تمام رسولوں پر اور ہر تعریف اللہ تمام عالموں کے رب (ہی) کے لیے ہے۔

## درودِ اعلیٰ:

اس درود شریف کے متعلق کہتے ہیں کہ حضرت امام شافعیؒ نے ایک بزرگ کو خواب میں دیکھا تو سوال کیا۔ اللہ تعالیٰ نے تم سے کیا معاملہ فرمایا؟ ان بزرگ نے جواب دیا کہ مجھے بخش دیا گیا اور اعلیٰ اعزاز عطا کیا گیا۔ سب سے بڑی چیز تو یہ ہے کہ میرا حساب کتاب نہ ہوا۔

امام صاحب نے فرمایا یہ کیوں؟

انہوں نے جواب دیا کہ جو درود میں پڑھتا تھا۔ اس کی برکت سے یہ اعلیٰ اعزاز اور وہ درود یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا تَنْبَغِی الصَّلٰوةُ عَلَيْهِ ط

ترجمہ: الٰہی ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر درود بھیج جو ان کے لائق ہے۔

صلوٰۃ ناصری میں لکھا ہے کہ یہ درود شریف بہت مقبول ہے۔ جو شخص اس کا ہمیشہ ورد رکھے گا مخلوق میں ممتاز ہو کر رہے گا۔ بدامنی، راہ زنی، خوف، حادثات اور چوری وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ واقعی عجیب اور اعلیٰ مرتبہ درود شریف ہے۔ اسے اللہ تعالیٰ نے انسانوں پر احسان کر کے عطا فرمایا ہے۔ خدا سب کو پڑھنے کی توفیق دے۔ آمین۔

## درود امام شافعیؒ:

روضۃ الاحباب میں امام اسمٰعیل بن ابراہیمؒ مزنی سے جو امام شافعیؒ کے شاگرد تھے۔ نقل ہے کہ امام شافعیؒ کے انتقال کے بعد میں نے ان کو خواب میں دیکھا اور عرض کیا کہ ''اللہ تعالیٰ نے آپ سے کیا معاملہ کیا؟'' امام شافعیؒ نے فرمایا ''مجھے بخش دیا گیا۔'' پھر فرمایا: ''مجھ کو احترام کے ساتھ جنت میں پہنچا دیا گیا اور یہ سب کچھ اس درود شریف کی برکت سے ہوا:

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَكُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ۔**

القول البدیع فی الصلوٰۃ علی الحبیب الشفیع میں علامہ سخاویؒ لکھتے ہیں کہ حضرت علامہ عبداللہ بن حکمؒ سے نقل ہے کہ میں نے امام شافعیؒ کو خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ فرمایا؟

امام صاحب نے فرمایا کہ میری مغفرت کر دی گئی، میرے لیے جنت ایسی سجائی گئی جیسے دلہن کو سجایا جاتا ہے۔

میں نے پوچھا۔ ''یہ رتبہ کیسے ملا؟'' فرمایا کہ جو درود میں نے لکھا۔ اس کی برکت سے اور وہ یہ ہے:

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَكُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ۔**

احیاء العلوم میں مذکور ہے کہ ایک بزرگ ابوالحسن شافعیؒ کو خواب میں حضور اقدس ﷺ کی زیارت نصیب ہوئی تو عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ امام شافعیؒ کو آپ کی بارگاہ سے کیا انعام ملا؟ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا۔ ان کو ہماری جانب سے یہ انعام دیا گیا کہ انشاء اللہ بروز قیامت ان کو بلا حساب جنت میں داخل کیا جائے گا۔

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَكُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ۔**

انہوں نے اپنی کتاب ''کتاب الرسالۃ'' میں یہ درود لکھا ہے:



## درود شاہ ولی اللہؒ:

حضرت شیخ المشائخ شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ تحریر فرماتے ہیں کہ مجھے میرے والد بزرگوار نے ان الفاظ کے ساتھ درود شریف پڑھنے کا حکم دیا:

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ**

میں نے خواب میں حضور پرنور آقائے دو جہاں ﷺ کی خدمت اقدس میں یہ درود شریف پڑھا تو آقائے دو جہاں ﷺ نے اس درود کو پسند فرمایا:

## درود صدقہ ہے:

حدیث شریف میں آیا ہے کہ کوئی چیز اللہ تعالیٰ کے غصے کو ٹھنڈا نہیں کرتی سوائے صدقہ کے۔

لیکن اگر صدقہ دینے کی طاقت نہ ہو تو کیا کرنا چاہیے؟

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کی حدیث نقل کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس کسی مسلمان کے پاس صدقہ دینے کے لیے کوئی چیز نہ ہو تو وہ اپنی دعا میں یہ درود پڑھے:

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ۔**

حضرت ابوہریرہؓ بھی یہ حدیث نقل کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ مجھ پر یہ درود (اوپر والا) پڑھا کرو۔ اس لیے کہ یہ تمہارے لیے صدقہ ہے۔

## ایک درود ہزار دن:

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے نزہت المجالس میں حدیث شریف منقول ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص یہ درود شریف صبح وشام پڑھے گا۔ تو ثواب لکھنے والے فرشتے ایک ہزار دن تک ثواب لکھتے رہیں گے:

**اَللّٰهُمَّ رَبَّ مُحَمَّدٍ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاجْزِ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَاهُوَ اَهْلُهٗ**

## ایک آسان درود:

حضرت عبداللہ بن عباسؓ حضور اکرم ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں۔

جو شخص یہ دعا کرے:

**جَزَی اللّٰہُ عَنَّا مُحَمَّدًا مَّا ھُوَ اَھْلُہٗ۔**

ترجمہ: ''اے اللہ جزا دے محمد ﷺ کو ہم لوگوں کی طرف سے جس کے وہ مستحق ہیں۔''

اس دعا کا ثواب ستر فرشتوں کو ایک ہزار دن تک مشقت میں ڈالے گا۔ یعنی ستر فرشتے ایک ہزار دن تک اس آدمی کے لیے دعا مانگتے رہیں گے۔

## رسول اللہ ﷺ کی زیارت اور حوض کوثر پر باریابی:

علامہ سخاویؒ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**مَنْ صَلَّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَ عَلٰی جَسَدِہٖ فِی الْاَجْسَادِ وَعَلٰی قَبْرِہٖ فِی الْقُبُوْرِ۔**

جو شخص یہ درود روح محمد ﷺ پر بھیجے گا وہ حضور اکرم ﷺ کو خواب میں دیکھے گا۔ اسی طرح قیامت میں دیکھے گا کہ حضور اکرم ﷺ اس کی شفاعت فرمائیں گے اور وہ آپ کے حوض کوثر سے پانی پیے گا اور اللہ تعالیٰ اس کے بدن کو دوزخ پر حرام فرما دے گا۔ انشاء اللہ۔

## تریاق مجرب:

نزہت الجالس میں لکھا ہے کہ بعض صلحاء میں سے ایک صاحب نے عارف باللہ حضرت شیخ شہاب الدین ابن ارسلانؒ کو جو بڑے زاہد اور عالم تھے۔ دیکھا اور ان سے اپنے مرض اور تکالیف کی شکایت کی۔ انہوں نے فرمایا تریاق مجرب سے کیوں غافل ہو؟ یہ درود شریف پڑھا کرو:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی رُوْحِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی قَلْبِ سِیِّدِ نَا مُحَمَّدٍ فِی الْقُلُوْبِ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی قَبْرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ۔**

معلوم ہوا کہ یہ درود شریف ایک ایسا علاج ہے جو لاعلاج مریضوں کو فائدہ پہنچاتا ہے اور وہ شفا یاب ہو جاتے ہیں۔ سبحان اللہ۔



## درودِ خاص:

درود خاص کے فوائد لکھنا ناممکن ہے۔ اس جگہ صرف اتنا لکھنا کافی ہوگا کہ کوئی بھی رنج یا پریشانی یا مصیبت آ جائے تو صدق دل سے یہ درود پڑھنا چاہیے۔ اس کی برکت سے ہر قسم کی مصیبتیں، تکلیفیں اور رنج و غم ختم ہو جاتے ہیں۔ اس درود شریف کا پڑھنا اور تکلیفوں سے مخلصی یقینی بات ہے:

**صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْكَ یَا مُحَمَّدُ نُوْرٌ مِّنْ نُّوْرِ اللّٰہِ ط**

## ایک خزانہ ایک درود شریف:

ابوالفضل قومانیؒ کہتے ہیں کہ ایک شخص خراسان سے میرے پاس آیا اور بیان کیا کہ میں مدینہ پاک میں تھا۔ میں نے خواب میں حضور اقدس ﷺ کی زیارت کی۔ حضور ﷺ نے مجھ سے یہ ارشاد فرمایا جب تو ہمدان جائے تو ابوالفضل بن زیرک کو میری طرف سے سلام کہہ دینا۔ میں نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ ﷺ ان کا کونسا عمل مقبول ہوا؟ تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ وہ مجھ پر روز سو مرتبہ یا اس سے زیادہ یہ درود پڑھتا ہے:

**بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ جَزَی اللّٰہُ مُحَمَّدً صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَنَّا مَاھُوَ اَھْلُہٗ۔**

ابوالفضل کہتے ہیں کہ اس شخص نے قسم کھائی کہ وہ مجھے یا میرے نام کو حضور اقدس ﷺ کے خواب میں بتانے سے پہلے نہیں جانتا تھا۔

ایسے کئی واقعات اس زمانے میں بھی سنے گئے کہ حضور پرنور حضرت محمد ﷺ درود شریف پڑھنے والوں کو زیارت سے مشرف فرماتے ہیں اور بشارت دیتے ہیں۔ نیز درود شریف کا جواب عنایت فرماتے اور خوشی کا اظہار فرماتے ہیں اور شفاعت کا وعدہ فرماتے ہیں۔

## درود غوث الاعظمؒ:

یہ وہ درود شریف ہے جس پر حضرت غوث الاعظم شیخ عبدالقادر جیلانیؒ نے اپنے اوراد و وظائف کو ختم کیا ہے۔ مطالع المسرت میں مذکور ہے کہ اکابر اولیاء کرام ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص ہر روز صبح شام اس درود شریف کو دس مرتبہ پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو اپنی بارگاہ میں قرب حضوری عطا فرمائے گا اور اس پر رحمتوں کا نزول بے حساب ہوگا اور وہ ہر برائی سے محفوظ رہے گا۔

یہ درود بڑا بابرکت ہے۔اس کی برکت سے ہر مشکل غیب سے آسان ہوجائے گی۔اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ بندے اس کا ورد کرتے رہتے ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ السَّابِقِ لِلْخَلْقِ نُوْرُهٗ، وَرَحْمَةٍ لِّلْعَالَمِيْنَ ظُهُوْرُهٗ، عَدَدَمَنْ مَّضٰى مِنْ خَلْقِكَ وَمَنْ بَقِيَ وَمَنْ سَعِدَ مِنْهُمْ وَمَنْ شَقِيَ صَلٰوةً لَّاغَايَةَ وَلَامُنْتَهٰى وَلَا انْقِضَآءَ صَلٰوةً دَآئِمَةً بِدَوَمِكَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا مِثْلَ ذٰلِكَ۔

ترجمہ: الٰہی! رحمت نازل فرما ہمارے سردار محمد ﷺ پر جن کا نور ساری مخلوق سے پہلے پیدا ہوا اور ان کا ظہور تمام کائنات کے لیے رحمت ٹھہرا شمار میں تمام اگلی اور پچھلی تیری مخلوق کے برابر اور ہر ایک نیک بخت اور بد بخت کی گنتی کے برابر ایسا درود جو شمار میں نہ آسکے اور وہ تمام حدود کا احاطہ کرے جس درود کی نہ کوئی ابتداء ہو اور نہ انتہا اور نہ اختتام ایسا درود جو ہمیشہ رہے تیرے دوام کے ساتھ اور ان کی اولاد اور اصحاب پر اور اسی طرح ان پر خوب خوب سلام نازل فرما:

یَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَآئِمًا اَبَدًا
عَلٰى حَبِيْبِكَ خَيْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَّا اخْتَلَفَ الْمَلَوَانِ وَتَعَاقَبَ الْعَصْرَانِ وَكَرَّ الْجَدِيْدَانِ وَاسْتَقَلَّ الْفَرْقَدَانِ وَبَلِّغْ رُوْحَهٗ وَاَرْوَاحَ اَهْلِ بَيْتِهٖ مِنَّا التَّحِيَّةَ وَالسَّلَامَ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ كَثِيْرًا۔

ترجمہ: الٰہی رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا محمد ﷺ پر جہاں تک رات دن آتے جاتے رہیں۔رات کے بعد دن اور دن کے بعد رات آئے پھیرا کر کے اور تارے پھیرا کر کے آئیں۔قطب شمالی کے آس پاس سے اور استقبال کرتے رہیں اور ہماری طرف سے آپؐ کی رُوح کو اور آپؐ کے خاندان کی روحوں کو تحیت اور برکت اور بہت سلام نازل فرما۔



## درودِ دوامی:

(اس درود شریف کے پڑھنے کا ثواب اتنا ہے جیسے کسی شخص نے پوری دلائل الخیرات ختم کی۔ دلائل الخیرات عربی کی مشہور کتاب ہے۔جس میں سب درود جمع کیے گئے ہیں)۔

درود یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَافِيْ عِلْمِ اللّٰهِ صَلٰوةً دَآئِمَةً بِدَوَامِ مُلْكِ اللّٰهِ۔

ترجمہ: الٰہی درود بھیج اُوپر سردار ہمارے محمد ﷺ کے اور اوپر آل سردار ہمارے محمد ﷺ کی گنتی اس کی تو جانتا ہے اور جب تک قائم رہے تیرے حکومت۔

## زیارت حضور اقدس ﷺ:

کمال اتباع سنت وغلبہ محبت محمد مصطفیٰ ﷺ کی وجہ سے آپ کی زیارت آسانی سے ہوجاتی ہے اور یہ زیارت جنت کا پروانہ اور اللہ تعالیٰ کے رازوں کے انکشاف کی سند ہے۔

قول بدیع میں خود آقائے نامدار ﷺ کا ارشاد نقل کیا گیا ہے جو شخص مجھ پر کثرت سے درود بھیجے گا وہ مجھے خواب میں دیکھے گا اور جو مجھے خواب میں دیکھے گا۔ میں اس کی شفاعت کروں گا۔ وہ میرے حوض سے پانی پیے گا اور اللہ جل شانہ، اس کے بدن کو جہنم پر حرام کردے گا۔

حضرت ابوالقاسم بستیؒ اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ جو شخص یہ ارادہ کرے کہ نبی کریم ﷺ کو خواب میں دیکھے وہ یہ درود شریف پڑھے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَآ اَمَرْتَنَآ اَنْ نُّصَلِّيَ عَلَيْهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ، اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَ تَرْضٰى لَهٗ،

جو اس درود شریف کو طاق عدد کے موافق پڑھے گا وہ حضور اقدس ﷺ کی خواب میں زیارت کرے گا۔

جو شخص جمعہ کے دن بعد از نماز جمعہ باوضو ایک پرچے پر محمد رسول اللہ ۳۵ بار لکھے اور اس کو اپنے ساتھ رکھے۔ اللہ جل شانہ اس کو قوت عطا فرمائے گا۔ اگر روزانہ طلوع آفتاب کے وقت درود شریف پڑھتے

ہوئے غور سے دیکھتا رہے تو نبی کریم ﷺ کی زیارت خواب میں کثرت سے ہوا کرے گی۔

حضرت قطب ربانی، غوث صمدانی، محبوب سبحانی، شیخ عبدالقادر جیلانیؒ اپنی ایک معروف تصنیف میں لکھتے ہیں کہ حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص جمعہ کی رات کو دو رکعت نماز پڑھے اور ہر ایک رکعت میں الحمد شریف کے بعد آیت الکرسی پڑھے بعد میں ۱۵ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور نماز ختم کرنے کے بعد ایک ہزار مرتبہ یہ درود شریف پڑھے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

تو انشاء اللہ تعالیٰ اس جمعہ سے دوسرے جمعہ تک وہ شخص اپنے نبی کریم حضرت محمد ﷺ کو خواب میں دیکھ لے گا۔

## درود نورانی:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النُّوْرِ الذَّاتِيِّ وَالسِّرِّ السَّارِيْ فِيْ سَائِرِ الْاَسْمَآءِ وَالصِّفَاتِ۔

ترجمہ: اے اللہ درود و سلام اور برکت بھیج سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ پر نور ذاتی اور راز جاری میں تمام اسماء و صفات میں۔

حضرت سید احمد انصاری رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ یہ درود شریف نورانی ہے اور ایک لاکھ درود کے برابر ہے، یعنی ایک مرتبہ پڑھنے کا ثواب ایک لاکھ درود کے برابر ہے۔ مصیبتوں کو دور کرنے کے لیے اس کو پندرہ سو کی تعداد میں پڑھا جائے۔ کئی عارفوں کو اس درود شریف سے بے شمار فوائد پہنچے ہیں۔

حضرت ابن عابدین رحمتہ اللہ فرماتے ہیں کہ مجھے یہ سب کیفیت اس درود شریف سے ملی ہے۔ میں نے اپنے مرشد عارف باللہ حضرت سید احمد بغدادیؒ سے اس کو حاصل کیا ہے میرے مرشد نے اس کی کئی عارفین سے نسبت بتائی ہے۔

حضرت شیخ احمد الملولؒ فرماتے ہیں۔ مجھ کو اس درود سے فائدہ پہنچا ہے۔ بیشک یہ درود شریف ایک لاکھ درودوں کے برابر ہے۔ مصائب دور کرتا ہے۔

## اہل طریقت کا درود:

اگر کوئی شخص چاہتے کہ کم از کم وقت میں زیادہ ثواب حاصل کرلوں تو اس درود شریف کو پڑھے۔ اس کے ایک مرتبہ پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ چودہ ہزار درودوں کا ثواب عطا فرماتا ہے۔



حضرت سید احمد انصاری رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ درود شریف مکمل درود اور اہل طریقت کے وظائف میں سے ہے کہ وہ ہر نماز کے بعد اس کو برابر پڑھتے ہیں۔ ثواب اس کا بے انتہا ہے

حضرت شیخ عبدالباقی الحنبلی رحمتہ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ اس درود شریف کا ثواب بے حساب ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ یہ درود شریف صرف ایک مرتبہ پڑھنے سے (۱۴۰۰۰) چودہ ہزار درودوں کا ثواب حاصل ہوتا ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِهٖ عَدَدَ كَمَالِ اللّٰهِ وَكَمَا يَلِيْقُ بِكَمَالِهٖ۔

ترجمہ: اے اللہ، درود سلام و برکات بھیج ہمارے آقا سردار محمد ﷺ پر اور ان کی آل پر اپنے کمالات کے برابر اور ایسا جو ان کے کمال کے لائق ہو۔

## درود علامہ محمد زکریاؒ:

دار قطنی کی ایک روایت میں حضور ﷺ کا ارشاد نقل کیا گیا ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن مجھ پر اسی مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے اسی سال کے گناہ معاف کیے جائیں گے۔ کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ درود کس طرح پڑھا جائے؟ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ انگلیوں پر شمار کیا جائے۔ نبی کریم ﷺ سے انگلیوں پر گننے کی ترغیب وارد ہوئی ہے اور ارشاد ہوا کہ انگلیوں پر گنا کرو، اس لیے کہ قیامت میں ان کو گویائی دی جائے گی۔

حضرت ابن عباسؓ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ جو شخص یہ دعا کرتے:

جَزَى اللّٰهُ عَنَّا مُحَمَّدًا مَّا هُوَ اَهْلُهٗ

ترجمہ: اللہ جل شانہ، جزا دے محمد ﷺ کو ہم لوگوں کی طرف سے جس بدلے کے وہ مستحق ہیں تو اس کا ثواب ستر فرشتوں کو ایک ہزار دن تک مشقت میں ڈالے گا:

حضرت ابو ہریرہؓ نے حضور پاک کا ارشاد نقل فرمایا ہے کہ تم جب بھی مجھ پر درود پڑھا کرو تو میرے لیے وسیلہ بھی مانگا کرو۔ کسی نے عرض کیا۔ وسیلہ کیا ہے؟ تو آپ نے فرمایا جنت کا اعلیٰ درجہ (مقام محمود) یہ بھی ایک درود ہے کہ جب نماز کی اذان سننے میں آئے تو نبی کریم ﷺ پر درود پڑھنا چاہیے۔ یعنی یہ کہنا چاہیے کہ:

اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّآمَّةِ وَالصَّلٰوةِ الْقَآئِمَةِ اٰتِ مُحَمَّدَا نِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالدَّرَجَةِ الرَّفِيْعَةِ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَ نِ الَّذِيْ وَعَدْتَّهٗ

ترجمہ: یا اللہ اس دعوت اتم اور نماز قائم کے صدقے محمد مصطفیٰ ﷺ کو بزرگی اور فضیلت عطا فرما اور قیامت کے دن مقام محمود عطا فرما جس کا تو نے ان سے وعدہ فرمایا تو اس کے لیے میری شفاعت واجب ہو جاتی ہے۔

## مجرب ترین عمل:

جو شخص اس درود شریف کو (۲۱) اکیس دن عشاء کی نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھے تو حضرت رسول اکرم ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوگا۔

اس درود کی برکت کا یہ حال ہے کہ ایک بار حضور اکرم ﷺ نے ایک اعرابی کو جاتے ہوئے دیکھ کر فرمایا۔ کوئی شخص اس کو لاسکتا ہے! اصحابؓ جو جنگ بدر میں شامل تھے دوڑے اور اس اعرابی کو بلا لائے۔

حضور ﷺ نے فرمایا۔ اے اعرابی میں دیکھتا ہوں کہ فرشتوں کے مجمع کے سبب زمین پر تل دھرنے کی جگہ نہیں ہے۔ اس اعرابی نے جواب میں عرض کیا۔ یارسول اللہ ﷺ میں نے آپ پر یہ درود پڑھا تھا:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ صَلٰوتِكَ شَيْءٌ وَسَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ سَلَامِكَ شَيْءٌ وَّارْحَمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ رَّحْمَتِكَ شَيْءٌ ط

## درودِ قدسی (بچوں کے لیے درود):

معصوم بچے آنکھ کا نور اور اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی نعمت بے بہا ہیں۔ یہ مستقبل کے مالک اور ہمارے ملک وملت کے معمار ہیں۔ اگر ان میں اللہ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کی محبت اور دین کی الفت نہیں ہوگی تو یہ کس طرح قوم کے سردار اور مسلمان کہلائیں گے۔ اس لیے آپ اپنے بچوں کو ہمیشہ نماز پڑھنے کی تاکید کریں اور کم از کم ایک آسان اور مختصر سے درود شریف کی تعلیم دیں۔ یہ بظاہر تو چھوٹا سا درود ہے۔ لیکن اس کے فضائل لامحدود اور اس کے اثرات حد سے زیادہ فائدہ بخش اور عجیب ہیں۔ یہ درود شریف درود قدسی کہلاتا ہے: درود قدسی یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلِّمْ

## ایک اور خاص درود:

جو شخص صبح وشام یہ درود شریف پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کی ہر تکلیف کو دور کرے گا اور اس کی ہر حاجت پوری ہوگی۔ قرض ادا ہوگا۔ روزی میں برکت ہوگی اور حضور ﷺ کی زیارت نصیب ہوگی:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَآئِهَا وَعَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَآئِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِيَآئِهَا وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ ط

ترجمہ: اے اللہ رحمت نازل فرما ہمارے سردار محمد ﷺ پر وہ جو دلوں کے لیے حاکم اور علاج اور آنکھوں کے لیے نور اور روشنی کے برابر ہیں اور جسم کے لیے تندرستی اور شفاء کلی ہیں۔

## دعا حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ:

حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ دعا حضرت اویس قرنیؓ کی ہے جو شخص ہر نماز کے بعد پانچ مرتبہ پڑھے گا۔ جان نکلنے کے وقت اللہ تعالیٰ اس کو اپنی پناہ میں رکھے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْكُفْرِ فِي النَّزْعِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْفَقْرِ فِي الشَّيْبِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعِلَّةِ فِي الْغُرْبَةِ ط

ترجمہ: اے اللہ میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں جان نکلنے کے وقت کفر سے۔ تیری پناہ مانگتا ہوں۔ بڑھاپے میں محتاجی سے۔ میں پناہ مانگتا ہوں غریبی سے اور بیماری سے مجھے بچانا۔

## درود شریف ثواب کثیر:

حضرت عبد الوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے میزان میں نقل فرمایا ہے کہ جو شخص اس درود شریف کو ایک مرتبہ پڑھے گا۔ اتنا ثواب پائے گا کہ اگر ہزار فرشتے ستر دن تک یا ستر فرشتے ہزار دن تک اس کے ثواب کو لکھیں تو نہ لکھ سکیں گے۔ یہ درود شریف یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

جَزَى اللّٰهُ عَنَّا سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِمَا هُوَ اَهْلُهٗ

اور ایک درود شریف کثیر الثواب یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ وَفِي الْمَلَاءِ الْاَعْلٰى اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ط

## درود شریف برائے زیارت نبی کریم ﷺ:

حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ زاد السعید میں تحریر فرماتے ہیں کہ سب سے زیادہ لذیذ تر اور شیریں تر خاصیت درود شریف کی یہ ہے کہ اس کی بدولت عشاق کو خواب میں حضور پرنور ﷺ کی دولت زیارت میسر ہوئی ہے کتاب ترغیب اہل سعادتین میں لکھا ہے کہ شب جمعہ میں دو رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر رکعت میں گیارہ مرتبہ آیت الکرسی اور گیارہ بار قل ھو اللہ یعنی بعد سورۃ فاتحہ پڑھے اور بعد سلام سو بار یہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ تین جمعے نہ گزرنے پائیں گے کہ زیارت رسول کریم نصیب ہوگی۔ وہ درود شریف یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ ط

## درود شفاء:

یہ درود شریف گیارہ بار پڑھ کر جس مریض پر دم کریں شفاء ہو۔ پیٹ کے امراض میں پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ اختناق الرحم، باؤ گولا و دیگر ریاحی امراض اور دردوں میں ہیرا ہینگ پر دم کر کے گیہوں برابر ایک چمچہ گرم پانی میں گھول کر مریض کو پلائیں۔

بے ہوش مریض کی ناک میں بھی دو قطرے ڈالیں فوراً ہوش آ جائے گا۔ درود یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَآئِهَا وَعَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَآئِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِيَآئِهَا وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ دَآئِمًا اَبَدًا ط

◆✠◆✠◆

# برائے ایصالِ ثواب

## بزرگان
## و
## مرحومینِ اُمّتِ مُسلمہ

پڑھنے والوں سے گزارش ہے کہ
مرحومین کے لیے دعائے مغفرت فرمائیں
اللہ تعالیٰ انہیں جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام
عطا فرمائے۔ بروزِ محشر خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم
کی شفاعت نصیب فرمائے۔ (آمین)